[illegible] خطر نہیں ہوتا [illegible] بھی
وہ دورِ زمانہ چال قیامت کی چل گیا

ہمایوں

یادگارِ علامۂ فضیلت آنریبل جسٹس میاں محمد شاہ دین صاحب ہمایوں مرحوم

سالگرہ نمبر

# ہمایوں



ایڈیٹر۔ بشیر احمد۔ بی، اے (آکسن) بیرسٹر ایٹ لا
جائنٹ ایڈیٹر۔ حامد علی خاں۔ بی اے ۔ منصور احمد

# فہرستِ مضامین

## جلد ۱۵ — نمبر ۱

## بابت ماہ جنوری سنہ ۱۹۲۹ء

تصاویر { ۱۔ جزیرۂ موت۔ ۲۔ خوش حالی کا تعاقب۔ ۳۔ احمد بک زوغو۔ ۴۔ چڑیا کا سبق۔ ۵۔ بقا۔ ۶۔ نپولین میدانِ ابوکیر میں۔ ۷۔ جون کیٹس۔

# حمد

کہاں ہے کس لئے ہے کب سے ہے کیونکر ہے کیا ہے تُو؟
جو حل ہوتا نہیں ہے وہ معمّا اے خدا ہے تُو!

کوئی شے بھی نہیں لیکن ہے مُضمر تُو ہر اک شے میں
سمجھ میں کچھ نہ آیا کیا نہیں ہے اور کیا ہے تُو؟

تجھی سے آبرو اُس کی اُسی سے ہے تری ہستی
جہاں تیرا صدف ہے اُس کا دُرِّ بے بہا ہے تُو

کوئی دیکھے تو ہر ذرّے میں بجلی بن کے پنہاں ہے
سبھی تاریکیاں روشن ہیں جس سے وہ ضیا ہے تُو

تجھی کو ڈھونڈتا ہے رات دن وہ اپنی گردش میں
تُو وہ دلبر ہے ہر ذرّے کے دل کا مدّعا ہے تُو

لگا کر اپنی لَو عشّاق سے پھر اپنے شرما کر
چھپا جو لاکھ پردوں میں وہ حسنِ پُرحیا ہے تُو

جو میں دیکھوں تو چھپ جاتا ہے تُو ہر چیز کے پیچھے
مجھے ہر چیز میں چھپ چھپ کے لیکن دیکھتا ہے تُو

تصوّر میں ترے جب رو کے سو جاتا ہوں راتوں کو
مجھے تاروں کی جھلملیوں سے ہنس کر جھانکتا ہے تُو

ابھی ہے ابتدائے عشق کل کیونکر پڑے مجھ کو
مری بے کل تمنّاؤں کا یارب منتہا ہے تُو

رہِ اُلفت کو پا لیں مل کے آ صحرائے ہستی میں
مَیں تجھ بن کھو گیا ہوں اور مجھ بن کھو گیا ہے تُو

"کہاں ہے تُو" "کہاں ہے تُو" کی ہر سُو گونج اُٹھتی ہے
مَیں تجھ کو ڈھونڈتا ہوں اور مجھ کو ڈھونڈتا ہے تُو

ہوس کے تیر کھا کھا کر ہوا ہے مضمحل یارب
بشیرِ خستہ جاں کی زندگی کا آسرا ہے تُو

ب

# بزمِ ہمایوں

ہمایوں کو بزمِ اردو میں آئے آج سات سال کی مدت گذر چکی ہے!

جب ہمایوں جاری کیا گیا تھا تو اکثر لوگوں کا خیال تھا کہ زمانے کی ہوا اردو رسالوں کے لئے ناساز ہے سو اس کا وجود چھ ماہ یا زیادہ سے زیادہ سال بھر تک رہے گا اور پھر اس کا بھی وہی حشر ہوگا جو اردو زبان کی بیشتر چیزوں کا ہوتا رہا ہے۔ یوں بھی وہ وقت سیاسی عدم تعاون کا تھا دلوں میں سیاسی ولولے تھے زبانوں پہ سیاسی باتیں تھیں اور دماغ بھی سیاسی تجویزوں سے بھرے پڑے تھے۔ خیال تھا کہ لوگوں کو اس طرف بہت کم توجہ ہوگی لیکن خدا کا شکر ہے کہ ہمایوں کو اول روز ہی سے توقع سے کچھ بڑھ کر ہی کامیابی حاصل ہوئی اور یہ کامیابی برابر جاری رہی یہاں تک آج ہمایوں اردو کے کثیر الاشاعت رسالوں میں شمار ہوتا ہے، نہ صرف ہمایوں کو یہ کامیابی نصیب ہوئی بلکہ اور رسالے بھی جو اُس وقت یا اُس کے بعد نکلے اور جن کے کارکن نہ صرف اُن کے اجرا کے بلکہ اُن کے قیام کے خواہش مند تھے پیشتر کی بہ نسبت بہ طریقِ احسن کامیاب ہوئے، دو تین سال سے ہمارے بعض معاصرین کے جو خاص نمبر نکل رہے ہیں اُن سے ہمارے اس بیان کی تصدیق ہوتی ہے، اس سے ظاہر ہے کہ باوجود اُس بدمذاق اور غیر ضروری حسد و رقابت کے جو ہندوستان کی بعض دوسری زبانوں کو اردو کے ساتھ ہے ہماری قومی زبان روز بروز ترقی کر رہی ہے کم از کم اُس میں استعداد موجود ہے کہ اگر ہم اُس کی طرف کما حقہٗ توجہ کریں تو اگر وہ سب سے آگے نہ نکل جائے تو کسی سے پیچھے بھی نہ رہے، جامعۂ عثمانیہ کی علمی مساعی اور اردو کی فطری شیرینی اور مقبولیت وہ چیزیں ہیں جن کے ہوتے ہوئے ہمیں اردو کے مستقبل کا کچھ بھی خطرہ نہیں بشرطیکہ ہندوستان کے مختلف اطراف میں جہاں جہاں اس پیاری اور میٹھی زبان کے فدا کار موجود ہیں وہ لفظی اعانت کے علاوہ کاروباری حیثیت سے اور علمی طور پر بھی اس کی ترقی و خوش حالی میں شب روز منہمک رہیں۔

ہم ترقی کر رہے ہیں لیکن دوسری قومیں بھی ترقی کر رہی ہیں اور اُن کی رفتارِ ترقی ہم سے بہت زیادہ تیز اور بہت زیادہ یکساں و مستقل ہے ہمیں شوق ہے لیکن ہم میں مستقل طور پر کام کرنے والے تھوڑے ہیں۔ ہم ایک دوسرے کی مساعی پر زبانی تحسین و آفرین کہتے ہیں لیکن عملی طور پر ایک دوسرے کو مدد دینے سے ہم نہ صرف گریز کرتے ہیں بلکہ جب ہم اپنے میں سے کسی کو زیادہ ترقی کرتے ہوئے دیکھتے ہیں تو عموماً اُس کی راہ میں روڑے اٹکاتے ہیں کہ کہیں یہ سب پر یا ہم پر ہی فوقیت نہ لے جائے، ہم نہیں سمجھتے کہ ایسا کرنے سے ہم مقابل کی زبانوں کا ساتھ دیتے ہیں۔ ہم اُن کا کام کرتے ہیں اُن کے لئے ہم اپنے پاؤں میں آپ ہی کلہاڑی مارتے ہیں۔

یہ اسی بے توجہی اور بے جا رقابت کی وجہ ہے کہ آج ہمارے بڑے بڑے شہروں میں اردو کی کوئی ایسی انجمنیں نہیں ہیں جو باقاعدہ طور پر اُس کی فلاح و بہبود اور ترقی کے ذرائع سوچیں، مصنفین کی حوصلہ افزائی کریں، اس بات پر غور کریں کہ اردو میں کن کن موضوع پر تصنیفات کی اشد ضرورت ہے - اردو کی کتابوں کے لئے کیونکر اشاعت و وفروخت کی راہیں کھولی جائیں، دوسری ہمسایہ قومیں کیا کر رہی ہیں اور ہم کو کیا کچھ کرنا چاہیئے؟

افسوس ہے کہ روز بروز اردو زیادہ تر مسلمانوں کی زبان بنتی جاتی ہے یہ نہ صرف ہماری زبان کے لئے مفید نہیں بلکہ ہمارے ملک پر اس علیحدگی کا نہایت بُرا اثر پڑ رہا ہے - اسی کی وجہ ہے کہ ہماری زبان میں وہ تمام نقائص چلے آتے ہیں جن کا قومی حیثیت سے خود مسلمان بھی شکار ہو رہے ہیں - اس علیحدگی کا الزام نہ صرف مسلمانوں کے سر ہے بلکہ غیر مسلم بھائی بھی اس کے ذمہ دار ہیں - ہم سب قوموں سے درخواست کرتے ہیں کہ وہ خاص خاص زبانوں کو خاص خاص قوموں کے لئے مخصوص کرنے کی قومی غلطی نہ کریں - زبان کو سیاست سے آلودہ نہ کریں بلکہ اس بدقسمت ہندوستان میں جس کی قسمت اُن کے ہاتھوں میں ہے کوئی نہ کوئی ایسا کام کر دکھائیں جس سے ربط و اتحاد کی باتیں پیدا ہوں!

جہاں تک ہمایوں کے بس میں ہے ہمایوں حتی المقدور اس قومی تفریق سے علیحدہ رہا ہے اور ہمارے لئے اس سے بڑھ کر اور کوئی خوشی نہیں کہ ہم سب قوموں کے افراد کو ادب کے اس ننھے سے چشمے کے گرد جمع ہوتے ہوئے دیکھیں +

---

ہم اُن اہلِ قلم کے غایت درجہ ممنون ہیں جن کی تمام تر یا بیشتر توجہ سالِ گذشتہ میں ہمایوں کی طرف مبذول رہی ہے + مولانا وحید الدین سلیم مرحوم کی عدم موجودگی کی تلافی کسی طرح نہ ہو سکے گی - وہ ہمایوں کے خاص کرمفرما تھے + میرے عزیز دوست حضرتِ فلک پیما، پروفیسر ہارون خاں صاحب شروانی، مولانا محمد حامد خاں صاحب دہلوی، ضیاء الدین صاحب شمسی عاشق حسین صاحب بٹالوی، صادق ایوبی، اور نوواردوں میں عبد الرحمن صاحب اعجاز اور لطیف الرحمن صاحب کی نثر نگاریوں سے ہماری علمی و ادبی محفل کی رونق قائم رہی - اور حضرات آزاد انصاری، امین حزین، اثر صہبائی، راز چاندپوری، حامد اللہ افسر، جگر، اکبر، وحشت اور ثاقب کی نظم آرائیوں سے ہماری انجمنِ سخن کی زیب و زینت برقرار رہی + نسوانی اہلِ قلم میں ح - ب، ز ب، ع ب صاحبہ اور تہذیب فاطمہ صاحبہ کے ہم دل سے شکرگذار ہیں اور اُن کے خیالات کے لئے ہمیشہ چشم براہ ہیں + اِن سب سے اور نئے مقالہ نگاروں سے ہماری گذارش ہے کہ ہمایوں کو ہمیشہ ایسے خیالات کی گلچینی کی تمنا ہے جو علم و فن کے چمنستان میں حسن و نیکی کے گلزاروں میں شگفتہ ہوں اور جن سے حسنِ خیال و حسنِ عمل کی نکہت [illegible]

# جہاں نما

۱۹۲۸ء گذر گیا- اس کے دوران میں امن وآزادی کے لئے اُن کوششوں کا کامیاب آغاز ہوا جس کا خدا کرے ۱۹۲۹ء میں انجام بخیر ہو!

حق یہ ہے کہ ۱۹۲۸ء ایک حیرت انگیز سال تھا جس میں شجاعت وآزادی اور امن ومصالحت کی ایسی ایسی خلافِ توقع کارنمایاں دنیا نے دیکھیں جو کبھی کبھی دیکھنے میں آتی ہیں +

چین ایک بظاہر نہ ختم ہونے والی خانہ جنگی میں ڈوبا ہوا تھا۔ مغربی طاقتیں دُور بیٹھی مسکرا رہی تھیں کہ چینی ترقی کا مگرمچھ یونہی کاہلی کے کیچڑ میں پھنسا ہوا کبھی ٹس سے مس نہ ہوگا + جاپان بھی ایک عقل پسند ہمسائے کی طرح اپنی جگہ پر مطمئن تھا کہ میرے پڑوسی کے گھر میں خدا کے فضل سے یونہی تلوار چلتی رہے گی پھر اُسے میرے مقابلے کی فرصت کہاں اور میری من مانی مداخلت کی تاب کیسے کہ یک لخت قسمت نے ہمت کی یاوری کی آزادی کی تلوار نے فساد وغرض کی بیڑیاں کاٹ کر رکھ دیں۔ نہ ہلنے والے مگرمچھ نے اپنا سر اُٹھایا اور ادھر اُدھر تاکا جھانکا۔ مشرقی ہمسایہ اور مغربی "ہمدرد" سب دم دبا کر بھاگ نکلے۔ صدیوں کے سوئے ہوئے چینی جو جاگ اُٹھے تھے برسوں کے جاگے ہوئے چینی جو برسوں سے لڑ رہے تھے یک لخت چُپ چاپ ہو کر مل جل کر اپنے گھر بار کے کام میں لگ گئے!

افغانستان دنیا جہان سے دُور کا ملک بھولا بسرا ہوا پہاڑوں میں گھرا ہوا، جو کبھی جہل وندامت کا ٹھکانا تھا کبھی محض روس وانگلستان کا نشانہ تھا اپنے شیردل تاجدار کو لے کر دنیا بھر سے تعارف کرنے، دنیا کے سٹیج پر دنیا کو دیکھنے، دنیا کو اپنے تئیں دکھلانے کے لئے نکلا جن دنوں امان اللہ یورپ میں گرم سفر تھا ایک دنیا اس سیر وسفر میں محو تھی!

دولِ یورپ جو صلح میں جنگ کی تیاریاں کرتی معلوم ہوتی تھیں فرانس اطالیہ سے انگلستان روس سے برسرِ پیکار ہونے پر آمادہ نظر آتے تھے ان دول کو ادقیانوس کی وسعتوں سے پرے کی غیر جانبدار قوت نے گرنے سے آکر سنبھالا لڑنے سے آکر روکا کہ اب جنگ وجدل کے ذریعہ سے اپنے اختلافات کو مٹانے والی منطق کا زمانہ ہو چکا آؤ اب امن کا ایک نیا فلسفہ قائم کریں اور ہمیشہ کے لئے جنگ کو ممنوع قرار دے کر انسانیت کی فلاح وبہبود کے ذمہ دار بن جائیں۔

اس کیلگی معاہدۂ امن کو نوعِ انسان کی سب سے عظیم الشان اخلاقی وروحانی سعی پکارا گیا ہے! اکثر لوگ اس فقرے پر طنزاً مسکراتے ہیں یہ طنز وتبسم فطری امر ہے۔ دنیا نے لاکھوں بار دائمی امن کے خواب دیکھے اور پھر لاکھوں بار ہی اک دلشکن بیداری سے اُس کا واسطہ پڑا لیکن کیا عجب ہے کہ یہی جنگ کے انجام کا آغاز ہو کیا عجب ہے کہ یہی وہ اصلیت ہو جس کے دنیا

مدتوں خواب دیکھتی رہی +

واقعہ یہ ہے کہ کبھی یہ خواب صرف پیغمبر اور شاعر اور مصور دیکھتے تھے اور اب جنگِ فرنگ کے بعد سیاسی مدبرین بھی اس کے دیکھنے کے تمنائی نظر آتے ہیں۔ ۱۹۱۸ء میں ولسن نے اپنا زبردست نعرہ بلند کیا تھا جو سب نے سُن کر اُس میں ظاہرا ہاں میں ہاں ملادی۔ ۱۹۲۸ء میں کیلاگ نے اپنی شیریں آواز بلند کی اور چودہ قوموں نے رجن میں ضمنی طور پر برطانیہ کے نمائندے نے بیچارے ہندوستان کی طرف سے بھی دستخط ثبت کر دیئے، فوراً اس آواز پر لبیک کہہ دی!

امن کی اس متفقہ آواز کو محض جہل و فریب سے تعبیر کرنا ظلم ہے یقینی طور پر اپنے اندر بہت سی ممکنات تو لئے ہوئے ہے!

امریکہ جو یوں دس سال کے بعد خود بخود پھر یورپ کے کارزار کو امن کی نزہت گاہ بنانے کے لئے آنکلا ہے حقیقت میں اس وقت دنیا کا اولین و چست ترین ملک ہے، سیاسیات میں معاشیات میں علمیت میں معاشرت میں وہ سب سے پیش پیش ہے اگرچہ اس سبقت کی وجہ سے نئی خوبیوں کے ساتھ ساتھ اُس کے اندر نئی سے نئی برائیوں کی نمائش بھی ہو رہی ہے لیکن کیا یہ اچھا نہیں کہ جن معیبوں میں سے اَوروں کو بعد میں ہو کر گذرنا ہے وہ ابھی سے اُن سے نبٹ رہا ہے۔ وہاں اُدھر اگر شراب کی ممانعت ہو رہی ہے تو اِدھر اختیاری شادی کا بھی چرچا ہے، سیاسی دنیا میں اُس کا رعب روز بروز بڑھ رہا ہے وہ دنیا بھر کے قرضخواہ کا قرضخواہ وہ دنیا بھر کی سب سے بڑی بحری قوت سے زیادہ بحری قوت پر عبور رکھنے والا ہے، اُس نے بارہا اتحادیوں کی سیاسی دعوتوں کو یہ جتا کر مسترد کر دیا کہ مجھے یورپ کے جھگڑوں جھمیلوں سے غرض نہیں۔ اُس نے جنگ کے ختم ہونے سے ذرا پہلے جس کا خاتمہ اُسی کے ہاتھوں ہوا دنیا کو ولسن کے منہ سے جو باتیں سنائی تھیں اتحادیوں سے جو شرائط منوائی تھیں اُن کے خلاف انہیں اتحادیوں کو عمل کرتے دیکھ کر اُس کا جی کھٹا ہو گیا اور وہ یورپی سیاست کے شطرنج سے دست بردار ہو کر اپنے گھر کو چل دیا۔ اب پھر مناسب موقع دیکھ کر اُس نے کیلاگ کے ذریعے سے دنیا کو صلح و آشتی کا پیغام دیا ہے، وہ سب کا دوست ہے لیکن جرمنی سے اب اُس کی ہمدردی زیادہ ہوتی جاتی ہے +

انگلستان میں مزدور جماعت پھر کچھ طاقت پکڑتی نظر آتی ہے اگرچہ برطانوی انجمنِ عمال نے حال ہی میں عام ترکِ محاربہ کے خلاف ایک تجویز منظور کی ہے + اس سے ظاہر ہے کہ انگلستان ابھی شاہنشاہیت کا دلدادہ ہے۔ ہاں ہاتھ آئی چیز کون چھوڑتا ہے، پھر انگلستان اور اُس کے مزدور بھی کیونکر اپنی سلطنت کو چھوڑ دیں؟ کیوں غلام قوموں کے سر پر سوار نہ رہیں۔ کیا کریں تہذیب کی خوشبو کو پھیلانا ہے تمدن کے بیج کو ہر سُو بکھیرنا ہے اُن کی محنت و ریاضت نہ ہو تو غریب انسانیت کی پھلواری کیسے پھولے پھلے؟ یہ بنیا بڑا ہوشیار ہے لین دین کے علاوہ بھی اپنی بستی میں کبھی کسی سے کبھی کسی سے جوڑ توڑ کرتا ہی رہتا ہے +

مغرور جرمنی کو طاقتور نہ دیکھنا چاہتا تھا سو جنگِ فرنگ میں فرانس کی پشت پناہ بنا۔ اب مخمور فرانس کو طاقتور نہیں دیکھنا چاہتا سو کبھی جرمنی کی پیٹھ ٹھونکتا ہے کبھی اطالیہ کے گھر میں کئی کئی پھیرے کرتا ہے اور اُس کی قدیمی عظمت کی تعریفیں کر کر کے نئی عظمت کے خواب دیکھنے میں اُس کا حوصلہ بڑھاتا ہے۔ ساتھ ہی امریکہ کی بحری ترقی سے ڈر کر فرانس سے بحری سمجھوتا کرتا

ہے جس سے امریکہ چیں بہ جبیں سا ہو جاتا ہے۔ یہ دنیا کے بہترین حصوں پر قبضہ جمائے ہوئے ہے اور ساز باز کرنے والوں کا مرشدِ اعلیٰ بھی یہی ہے۔

فرانس کو جنگ میں کامیاب ہو کر بھی چین نصیب نہیں۔ نہیں معلوم کہ اس کا گنہگار ضمیر اسے یوں مضطرب دیانت کئے ہوئے ہے یا کیا؟ وہ دوسروں کے گھر پر اپنے عارضی قبضہ کو مستقل بنائے جاتا ہے۔ تاوانِ محافظت کے بھوت اُس کے سر پر سوار رہتے ہیں۔ جرمنی سے اُس کی ہمیشہ دشمنی انگلستان پر اُسے ہمیشہ شبہ اور اطالیہ سے اُس کی روز و شب پرخاش رہتی ہے۔ پھر بھی ہماری ہمدردی اس نازک دل فصیح سورما کے ساتھ ہے جس کے گھرانے کی آبادی روز بروز کم ہو رہی ہے جس کی شجاعت ہوا پر سوار رہتی ہے جس کا احساس فنونِ لطیفہ کا سرچشمہ اور جس کی ذکاوت علم و حرفت کی جلوہ گاہ ہے۔

جرمنی کا دارالسلطنت ہر چند امریکیت کی نقل اُتارنا چاہتا ہے لیکن اُس کے دل و دماغ ہنوز طبیعیات اور ما ورالطبیعیات کے دلدادہ ہیں۔ شکست نے اُس کے غرور کا سر نیچا کر دیا۔ اُس نے ہوش سنبھالا اور وہ کبر و نخوت بھلا دیئے۔ جرمنی حیرت انگیز سرعت کے ساتھ ترقی کر رہا ہے۔ فوجی قوت کی روک تھام ہوئی تو اُس کے نوجوانوں نے جسمانی ورزش و بدنی ریاضت کو شعارِ زندگی بنا لیا اور یوں اپنے اندوہ و یاس کو ڈھارس دی۔ لڑائی میں جو ہزاروں شاید لاکھوں آدمی اندھے ہو گئے تھے اُن کی ترقی و خوشحالی میں جو ہمت جرمنی نے کر دکھائی وہ بہ غایت سبق آموز ہے۔ وہ جنہوں نے دنیا کو گویا کھو دیا تھا وہ بازاروں کوچوں میں اپنے سمجھدار کتوں کی مدد سے چلنے پھرنے لگے کتب خانوں میں اپنی مخصوص کتابوں سے علم و فن حاصل کرنے لگے اور کارخانوں میں دیکھنے والوں کے ساتھ مل کر بعض مشکل سے مشکل کام سر انجام دینے لگے۔ ہزار حیف کہ جرمنی کے نابینا ہندوستان کے بیناؤں سے زیادہ بصیرت رکھتے ہیں۔

اطالیہ ہنوز مسولینی پرستی میں گرفتار ہے۔ اِدھر ظلم و استبداد کا سکہ چلتا ہے اُدھر زور آزمائی کا خبط سر پہ سوار ہو رہا ہے۔ بحرِ روم ٹھاٹھیں مارتا ہے تو پُرانے رومیوں کی عظمت آنکھوں میں چکا چوند پیدا کر دیتی ہے۔ فرانس بلقان کی ریاستوں میں مداخلت کرتا ہے تو اطالیہ غصے سے پیچ و تاب کھانے لگتا ہے کہ یہ میرے گھر کا قرب و جوار ہے تجھے اس میں کیا دخل ہے؟

روس کی اشتراکیت کا خمار اتر رہا ہے اور انفرادی و قومی زندگی کے مختلف شعبوں میں انسانی فطرت دوسرے ملکوں کی طرح ترقی کے موقعے پانے کی امیدوار ہے۔ سپاہیوں اور زمینداروں کی حالت بہتر ہے۔ فن و حرفت میں ترقی ہے۔ ناٹک اور موسیقی میں کمال حاصل کیا جا رہا ہے۔ سیاسی دنیا سے بھی اب وہ بے نیازی نہیں۔ جنیوا میں روس ہی نے قوموں کو غیر مسلح کر دینے کی تجویز پیش کی ہے۔

چین آخر متحد ہو گیا ہے۔ صنعت و حرفت میں ترقی ہو رہی ہے اگرچہ کاروبار میں ناتجربہ کاری کی بنا پر ابھی بہت سی مشکلات کا سامنا ہے۔ لیکن آزادی ہزاروں نعمتوں کی ایک نعمت ہے۔ آزاد چین دولِ عظمیٰ سے نئے معاہدوں کا طالب ہے کہ اب وہ دخل در معقولات کا متحمل نہیں ہو سکتا۔

جاپان چین کی طاقت دیکھ کر اُس کے ساتھ زبردستی کا رویہ چھوڑ رہا ہے اور سمجھ رہا ہے کہ اُس کی ترقی ہمسائے کی ترقی اور غیروں سے دُور کی صاحب سلامت میں ہے۔ انگلستان سے اتحاد اب فقط زبانی ہے اور امریکہ کی طرف میلان زیادہ جنوبی امریکہ اور میکسیکو میں جاپان کی زائد آبادی کی کھپت ہوتی ہے۔ بحری قوت بڑھ رہی ہے چنانچہ جاپان کا درجہ بحری طاقتوں میں تیسرا تسلیم کیا گیا ہے۔ حضارت و تمدن کے مختلف شعبوں میں توانائی و زندگی ظاہر ہے۔ جاپان میں اس وقت کئی ہزار روزانہ اخبار ہیں اور ایک ماہوار رسالے کی اشاعت تو پندرہ لاکھ ہے۔

ترکی یورپیت میں کمال حاصل کر رہی ہے۔ مغربی پتلون ٹوپی مغربی رقص و سرود مغربی طرز عبادت مغربی رسم الخط مغربی طرز اساماغرض ہر اچھی بُری مغربی شے کی نقل اتر رہی ہے لیکن بھائیو غور کرو کہ کیا مُردہ نام نہاد مشرقی ہونے سے زندہ مغربیوں کی کامیاب نقل آتر نا بھی اچھا نہیں!

ترکی و جاپان مشرق کے دو اہم رہنما ہیں باز دو کل تک بے کار تھے آج معروف کار نظر آتے ہیں۔ چین اُس کا دل پھر دھڑکنے لگ گیا ہے۔ ایران اُس کا جگر بھی اپنے اندر ایک جنبش سی محسوس کرتا ہے۔ پھر کیا عجب ہے کہ ہندوستان اُس کا معدہ بھی دوسرے اعضا سے متاثر ہو کر اپنا کام کرنے لگے۔ گویا شاعر نے سچ کہا ہے کہ سعوقِ مُردۂ مشرق میں خونِ زندگی دوڑ گیا۔ ایران روس میں عرب افغانستان مصر فلسطین شام عراق عرب کا شمار بھی ہے عرب میں امن و امان ہے۔ افغانستان میں ترقی کا ہیجان ہے فلسطین میں یہودی پسند انگلستان عربوں کی جد و جہد سے متاثر ہو رہا ہے۔ مصر میں الازہر تک میں ترقی کی برقی روشنی فروزاں ہے۔ عراقِ عرب میں انگریزوں کے چہیتے ہندوستانی غلام باہر نکال دیئے گئے ہیں۔

پھر ہندوستان بھی ہے! دیکھنے کو براعظم کہنے کو ملک لیکن اصل میں ایک قریہ بھی نہیں ایک ذرا سا گھرانہ بھی نہیں جس کے رہنے والے مِل جل کر رہتے ہوں۔ سستی اور حسد یہاں کی تفریح لڑنا جھگڑنا یہاں کا شغل حضور سلام یہاں کا کام! باقی اللہ اللہ اور رام رام! اگر دنیا کی ترقی کی برق رفتاری ہوتی اگر ساری دنیا کا ایک ہی خدا نہ ہوتا تو ہم ضرور کہتے کہ ہندوستان کے خدا کا نام ہی زوال ہے مگر خدا کا شکر ہے کہ ہم جو کبھی خدا کو یاد کیا کرتے تھے خدا ہم کو بھی شاید جلد ہی یاد کرنے والا ہے!

یورپ کے مدبّرین ہمیں یقین دلاتے ہیں کہ اب امن و امان کا دور دورہ رہے گا۔ معاشی قوتوں کا توازن نوعِ انسان کا بیدار ضمیر لوکارنو کا عہد نامہ روس کی تجاویزِ امن کیلگ کا معاہدۂ صلح و آشتی وہ کہتے ہیں کہ ان کے ہوتے جنگ ناممکن ہے۔ خدا کرے جنگ ناممکن ہو اور ناممکن ہو جائے۔ ہم کب جنگ ہی کرنا چاہتے ہیں ہم جو اسلحۂ جنگ کے نام تک سے بھی واقف نہیں۔ خدا کرے جنگ ناممکن ہو لیکن خدا کرے کہ اختلافات و مناقشات کے حل کا کوئی اور طریقہ بھی مغرب کے عقلمند اختراع کریں اور مغرب کی قومیں اُس پر عمل کرنا سیکھیں اور ہم غریبوں پر اُسے آزما دیکھیں! —— لیکن آہ ہم جب تک اپنے تئیں غریب و مسکین ہی سمجھے رہیں گے ان زبردستوں کے ہاتھ سے رہائی نہ پائیں گے نہ پائیں گے! دنیا میں اُس وقت تک صحیح امن نہ ہوگا جب تک محکوم قومیں زبردست قوموں سے معاشرت کے اسفل طبقے امراء سے عورتیں مردوں سے اور سب سے بڑھ کر انسان کی روح اُس کے جسم و جان کے پست جذبات سے رہائی نہ پا لے گی! اہلِ بصیرت دیکھ رہے ہیں کہ یہ رہائی اور آزادی روز بروز خدا کی درگاہ سے لینے والوں کو برابر مل رہی ہے!

ب ا

# زمانہ

زمانہ! تُو وہ ہے جس کو داور نے شاہِ دوراں بنا دیا ہے!
ازل سے لے کر ابد تلک سب پہ تیرا سکّہ بٹھا دیا ہے!

زمین کے ذرّے، فلک کے تارے، نظامِ شمسی، قمر کی گردش
غرض جہاں میں جو کچھ بھی ہے سب پہ نقش تیرا بٹھا دیا ہے!

تجھی سے ہے ابتدائے عالم، تجھی سے ہے انتہائے ہستی!
یہ کیسا آغاز و انتہا ہے؟ یہ کیا معمّا بنا دیا ہے!

تُو سب کا سردار ہے جہاں میں، ہے خاکِ پا یہ زمین تیری
فلک سے سرکش نے بھی ترے آگے اپنے سر کو جھکا دیا ہے

خدا کا سایہ ہے تُو... کہ پھیلا ہے نُور تیرا ہر ایک جانب
عجب وہ ناداں ہے جس نے انساں کو ظلِّ یزداں بنا دیا ہے

فلک ہے تیری ہتھیلی اور ماہِ نو ترا ناخنِ بُریدہ
کلیم حیراں ہے کس نے تجھ کو یہ دستِ معجز نما دیا ہے

ترے یہ دن اور تری یہ راتیں! زبانِ تغئیر کی ہیں باتیں!
یہ تارے ہیں سب ترے اشارے کہ جن میں جادو ملا دیا ہے

دکھائے ہیں تُو نے وہ کرشمے کہ عقل بھی ہے خموش و حیراں
طلسم خانہ میں تُو نے انساں کو لا کے بُت سا بنا دیا ہے

وہ بحر ہے تُو، ہے تیرے ساحل پہ جبرئیلِ امیں صدف چیں
خدا نے گہرائیوں کا تیری کہاں کسی کو پتہ دیا ہے!

توئی تو ہے جو ہے تیری لہروں کی موج سے سہہ رہا تھپیڑے
وہ کون ہے جس کو عقلِ کُل نے تراش ناؤ بنا دیا ہے؟

تُو ہی تو روحِ بقا ہے، پنہاں ہے تیری ظُلمات ہی میں ہستی
تجھی نے دریائے زیست اقلیمِ بحر و بر میں بہا دیا ہے

کدھر ہے آبِ حیات تیرا کہاں لگی ہے سبیل تیری؟
تجھی نے اے دہر! ہم کو کیا آبِ زندگانی پلا دیا ہے؟

کہاں ہے وہ رشکِ خضر، پیرو ہے جس کا تُو صورتِ سکندر؟
وہ کون ہے جس نے تجھ کو آبِ بقا کا چشمہ دکھا دیا ہے؟

بہارِ جاوید خلد میں بھی نہ ہو گا یہ لطفِ دید، تُو نے
جو رنگ باغِ جہاں میں فصلِ گُل و خزاں کا دکھا دیا ہے!

تری جو نیرنگیاں ہیں کیا خُوب گل کھلاتی ہیں وہ جہاں ہیں
چمن کو بن اور بَن کو گلشن بنا کے تو نے دکھا دیا ہے

ہزاروں نغمے نکلتے ہیں جب کہ دیتا ہے تُو فلک کو گردش
کُروں کی حرکت میں تان بھر کر یہ کیسا باجا بجا دیا ہے؟

عجیب گائے ہیں راگ تُو نے جہاں کے ققنس کی رُوح بن کر
جلایا شعلے نے تیرے جس کو پھر اُس کو تو نے جِلا دیا ہے

عجب تماشے دکھاتا بحرِ جہاں میں ہے مدّ و جزر تیرا
اسے بڑھایا، اُسے گھٹایا، اُٹھایا اور پھر گرا دیا ہے

تری تُرش رُوئی نے کسی کے ہیں سر سے نشّے اُتار ڈالے
کسی کو تیری شرابِ الفت نے مستِ غفلت بنا دیا ہے

کسی کی ہستی کی داستاں تُو نے کی ہے تحریر آبِ زر سے
کسی کا نام و نشان حرفِ غلط کی صُورت مِٹا دیا ہے

ترے اشاروں نے کام تاروں کا ہے دیا بحرِ زندگی پر
تری ہی اُنگلی نے کاروانوں کو سیدھا رستہ دکھا دیا ہے!

بہت سی خفتہ نصیب قوموں کو اُن کے بالیں پہ جا کے تُو نے
ہلا ہلا کر جگا دیا ہے جگا جگا کر اُٹھا دیا ہے

اُٹھا کر اُن کو چلایا تُو نے رہِ ترقی پہ، اور آخر
عروج کی نردباں لگا کر فلک پر اُن کو چڑھا دیا ہے

بہت سی بیدار مغز قوموں کو تُو نے اِک دن سُلا کے چھوڑا
بہت سی اقوامِ مُردہ کو کہہ کے قم باذنی جِلا دیا ہے

ہمیں پہ کیا اے زمانہ! چلتا نہیں ہے دنیا میں تیرا جادو
ہمیں ہی کیوں تُو نے دل سے اپنے بشکلِ وعدہ بُھلا دیا ہے؟

کہاں ترقی کی وہ حرارت؟ طبیعتیں بُجھ گئی ہیں اپنی!
اُٹھا کے تُو نے برنگِ آتش مثالِ خاک اب بٹھا دیا ہے

ہوئے ہیں سرد ایسے جوش اپنے کہ گرمجوشی ہے وہمِ باطل
رواں وہ دریا ہو کیسے یخ بستہ جس کو تو نے بنا دیا ہے

چلیں نہ اے شہسوار! جو ہمرکاب تیرے، وہ خاک دوڑیں
کہ تیرے توسن کی تیزیوں نے تو اُن کا خاکہ اڑا دیا ہے

عروج ہم کو دیا نہ ہوتا اگر دکھانا تھا یہ تنزّل
ہمیں چڑھایا تھا کیوں فلک پر جو یوں زمیں پر گرا دیا ہے

ہے تیرا غصہ کہ اک قیامت ہے، اُف رے ظالم یہ تیری بجلی!
ہمارے خرمن کو پھونک کر اُس کا نقشِ ہستی مٹا دیا ہے

خدا کو نازک مزاج تیرا پسندِ خاطر ہوا ہے کیسے
خدا نے تجھ جیسا بحرِ ہستی میں ہم کو جو ناخدا دیا ہے

عقیدہ اپنا تو بس یہی ہے کوئی اسے مانے یا نہ مانے
خدا نے پردے میں تیرے چھُپ کر حجاب اپنا اُٹھا دیا ہے

جو تجھ کو سمجھا وہ اُس کو سمجھا، مگر نہ سمجھا جو تجھ کو اُس نے
خداشناسی کا سب سے پہلا سبق ہی دل سے بھلا دیا ہے

خیالِ فاسد جو دل میں ہو تو زباں پہ ذکرِ خدا سے حاصل؟
عمل میں فرمانِ حق کو جھٹلا کے حق کو باطل بنا دیا ہے

نہاں ہیں ایزد کے راز تجھ میں عیاں ہے تجھ سے خدا کی قدرت
تری جھلک میں ضیائے اولیٰ نے اپنا جلوہ دکھا دیا ہے

رسولِ حق ہے تُو اور زیبا ہے تجھ کو دعویٰ پیمبری کا
ازل کا پیغام بے کم و کاست تُو نے سب کو سُنا دیا ہے

زمیں کے ذرّے فلک کے تارے بندھے ہیں اک سلسلے میں سارے!
خدا نے ہر ایک شے پہ قانون کا تسلّط بٹھا دیا ہے!

نتیجہ ہر ایک کا مقرر ہے، عالم اسباب کا ہے دنیا
سنو کہ ہو گا وہی جو قدرت نے قاعدہ اِک بنا دیا ہے

چلو بھلائی کی راہ پر تم کہ بچ کے نکلو گے ہر بلا سے
جو غور سے دیکھو تو خدا نے ہر اک کو اک رہنما دیا ہے

ہیں مبارک جنہوں نے پیغام تیرا لکھا ہے لوحِ دل پہ
شقی و نا اہل ہیں جنہوں نے اُسے سنا اور بھلا دیا ہے

دے ہم کو رہِ ہدایت، سکھائے ہم کو وہ گُر جو تجھ کو
بٹھا کے گویا کہ رُوبرو اپنے خود خدا نے سکھا دیا ہے

کیسے ناداں ہیں اے زمانہ جو کرتے رہتے ہیں تیرا شکوہ
کہ نوعِ انساں کو دے کے تادیب تو نے انساں بنا دیا ہے

سچ کہا ہے کہ "جورِ اُستاد بہ ز مہرِ پدر" کبھی ہم
سبق نہ بھولیں گے جو تری گوشمالیوں نے سکھا دیا ہے

غضب میں بھی لطف ہے وہ کہ جس نے دیکھا ہے بس وہ جانے
کہاں ملے گا جو تیری چینِ جبیں نے ہم کو مزا دیا ہے

جو ہیں یہ تغیّر ان سے عیاں ہے اعجازِ دستِ قدرت
بخارسے تو نے پہلے حیواں پھر اُس سے انساں بنا دیا ہے

راحل اپنی یہی تو چالیں، تری روش پر فلک ہو قرباں
بنے گا اِک دن فرشتہ انساں کہ تُو نے رستہ دکھا دیا ہے

بابِ خاک ایک آئنہ ہے کہ دیکھے جیوا اِس ملک کی صُورت
وہ دستِ صنعت نے مادّہ کو ترے مجلّیٰ بنا دیا ہے

بائے جا کو سِ عدل اپنا، سنائے جا حق کے فیصلے تُو
شہِ دو عالم نے ملکِ ہستی کا تجھ کو قاضی بنا دیا ہے

ہمیں زمانے کی حکمرانی پہ شکر واجب ہے اے ہمایوں
کہ ایسا منصف مزاج ہم کو خدا نے فرماں روا دیا ہے

حضرت ہمایوں مرحوم

# کُنجِ عافیت

کشمیرِ مغرب یعنی سوٹسٹان میں جنیوا جھیل کے جنوب مغربی دامن میں کالاراں کے گاؤں کے قریب ساحل سے کچھ ہی دور ایک ننھا سا خطۂ زمین ہے جو سیر کرنے والوں کا فردوسِ نگاہ اور غور و فکر کرنے والوں کا عرشِ حسن و تخیل ہے۔ اس کا ایک ظاہری اور ایک باطنی عکس ہدیۂ ناظرین ہے۔

جنتِ مغرب کی اُس سیمین و زریں جھیل میں
آسمانوں کی جھلک ہے جس کے گہرے نیل میں

ساحلوں پر جس کے وہ آزاد دل آباد ہیں
کارنامے جن کے دنیا کو ابھی تک یاد ہیں

جس کے نظاروں سے اک عالم کا دل مسرور ہے
جس کا ہر کنجِ چمن جلوہ گہِ صد طور ہے

اُس کی وسعت میں ہے اِک ننھا جزیرہ خوش نما
اس طرح جیسے ہو ماں کی گود میں اک مہ لقا

زینت و زیبِ زمیں اِک قصرِ عالی شان ہے
یعنی حسنِ اتحادِ فطرت و انسان ہے

اُس میں رہتی ہے جو اک دوشیزۂ شیریں ادا
ہے وہی اس آشیاں کی بلبلِ رنگیں نوا

خلدِ دنیا میں اگر ہے باپ کا گھر اُس سے ہے
تابِ زر اُس سے ہے آب و رنگِ گوہر اُس سے ہے

وہ نسیمِ باغِ رعنائی وہی بوئے وفا
دیکھتی تھی ایک دن منظر فضائے شام کا

ناگہاں پانی میں اِک بچی اور اِک مردِ جواں
دونوں اپنی ناؤ کو کھیتے ہوئے گذرے وہاں

یہ خموش و گم تھا جیسے گیت اِک گایا ہؤا
سرنگوں وہ جس طرح اِک پھول کملایا ہؤا

آنکھ اُٹھا کر باپ نے دیکھا دریچے کی طرف
اِک نگہ ڈالی دوشیزہ نے بھی نیچے کی طرف

دیکھ کر بچی کو اپنی باپ نے اک آہ کی
آہ بھر کر ایک گہری سی پھر اپنی راہ لی

صبر کر اور شکر کر اُس نے یہی دل سے کہا
رُک کے موتی بن گیا آنسو دلِ مزدور کا

محوِ غم اُس دن سے لیکن نازنیں رہنے لگی
چپکے چپکے نوعِ انساں کے وہ دکھ سہنے لگی

آخر اک شب اپنے تنہا باپ سے کہنے لگی
آنکھ سے اک آنسوؤں کی آبجو بہنے لگی

میرے اچھے باپ بیٹی ہے اگر تجھ کو عزیز
بندہ و آقا کی بیٹی میں نہ پھر رکھنا تمیز

کھول دینا آہ در اس قصرِ عالی شان کا
بے دھڑک کھیلے یہاں بچہ ہر اک انسان کا

گھر ہو یہ انسانیت کی عافیت کے واسطے
آئنہ وحدت کا ہو اک شش جہت کے واسطے

جس میں راحت ہو سبھی کی آہ راحت ہے وہی
جس سے مالا مال ہوں دل آہ دولت ہے وہی

ب د

# باغوں کے پھول

باغوں کے پھول، سمندروں کے موتی، پہاڑوں کے ہیرے، اے جان! سب تیرے لئے ہیں

اور تُو اِن سب سے محروم!

پھولوں میں خوشبو ہوتی جو وہ تیرے بالوں میں پروئے جاتے،

موتیوں میں دمک ہوتی جو وہ تیرے گلے کا ہار ہوتے،

ہیروں میں چمک ہوتی جو وہ تیری انگوٹھی کا نگینہ بن جاتے،

لیکن اب تو

پھول مرجھا رہے ہیں، موتی بے آب ہو رہے ہیں، ہیرے داغ دار ہوئے جاتے ہیں،

کیونکہ

تُو آہ! تُو اِن کی قسمت میں نہیں!

---

مَیں سوچ ہی رہا تھا کہ اِن پھولوں اور موتیوں اور ہیروں کا اک ناچیز سا ہدیہ تیری خدمت میں پیش کروں کہ رات کی تاریکی میں دُور دُور تاروں کی انجمن سے کسی نے مجھے آواز دی:

چُن لے اپنے یہ پھول، سمیٹ لے اپنے وہ موتی، سنبھال لے اپنے سبھی ہیرے

کہ

اے کم نظر! مدت ہوئی جب میں نے اُس کو

نیکی کے پھولوں کا ہار، حُسن کے موتیوں کی مالا اور محبت کے ہیروں کی انگوٹھی

پہنا دی!

باغبان

# رویائے محبت

دوستو مر جاؤں جب میں دفن کرنا تم مجھے | دور دنیا سے کہیں اک بید مجنوں کے تلے
بس کہ ہیں مرغوب مجھ کو اُس کی شاخیں اشک ریز | خوب اُن سے کھیل کھیلے گی ہوائے عطر بیز
پتیاں پنکھا کریں گی تھپکیاں دے کر مجھے | اور سُلائیں گی ہوائیں لوریاں دے کر مجھے

---

شورشِ بزمِ جہاں میں کھو گیا ہے جی مرا | رونقِ ہستی سے غمگیں ہو گیا ہے جی مرا
کاش ہمدم میرے دل کا کوئی مل جاتا کبھی | زندگی کا یہ گلِ پژمردہ کھل جاتا کبھی
باغِ عالم میں اگر پاتا گلِ الفت کو میں | زندگی کے دشت میں روتا نہ یوں قسمت کو میں
کب تلک تیری جفا اے آرزو کوئی سہے | کب تلک یوں جیبِ دل کے کوئی ڈال ہی کرے
یہ ہوس کی زندگی ہے جاں کنی میرے لئے | یہ غرض کی دوستی ہے دشمنی میرے لئے
آنکھ آئینہ سا ہے اُس میں مروت جب نہ ہو | دل نہیں پتھر کا ٹکڑا ہے محبت جب نہ ہو
کارزارِ زندگی میں امن ملتا ہی نہیں | گلشنِ دنیا میں دل کا پھول کھلتا ہی نہیں
کوستی ہے دوستو دنیا کی آبادی مجھے | زہر ہیں بس زہر ہیں اس کے غم و شادی مجھے

---

دوستو مر جاؤں جب میں دفن کرنا تم مجھے | دور دنیا سے کہیں اک بید مجنوں کے تلے
بس کہ ہیں مرغوب مجھ کو اُس کی شاخیں اشک ریز | خوب اُن سے کھیل کھیلے گی ہوائے عطر بیز
پتیاں پنکھا کریں گی تھپکیاں دے کر مجھے | اور سُلائیں گی ہوائیں لوریاں دے کر مجھے

---

چھوٹ جائے جسم و جاں کی قید سے میرا وجود | اِس زمیں اِس آسماں کی قید سے میرا وجود

اس زیان و سود کی دنیا سے جب کھو جاؤں میں — مجھ کو ہونا ہے مقدّر ہیں جو کچھ ہو جاؤں میں
قبر میں سو جاؤں جب میں جاگ اُٹھے میرا نصیب — اِک حیاتِ تازہ دے آکر مجھے میرا حبیب
منتشر ہر سُو ہیں جس کے حُسن کی باریکیاں — جس کی آنکھوں سے منوّر ہیں سبھی تاریکیاں
جس کی موتی میں دمک ہے جس کی تاروں میں چمک — جس کی سبزے میں لہک ہے جس کی پھولوں میں مہک
جلوہ گر جو چاند میں ہے دیکھ لوں وہ مہ جبیں — دُور دنیا سے کہیں ہاں دُور دنیا سے کہیں

---

دُور دنیا سے کہیں اے دوست مِل جائے جو تُو — تیری غمخواری میں پالوں زندگی کی آبرو
پھر چمک اُٹھے مرے سینے میں میری آرزو — میرے مرجھائے ہوئے پھولوں میں پھر پیدا ہو بُو
رازِ فطرت کی ہے مجھ کو نہ تجھ کو جستجو — تجھ میں میں ہو جاؤں روشن اور ظاہر مجھ میں تُو
تیری دنیا کے لئے میں رنگِ تصویرِ حیات — میرے دل کے واسطے تُو عکسِ تنویرِ حیات
تیری آنکھوں میں نہاں ہو منظرِ حسن و جمال — تیری باتوں سے عیاں ہو شوکتِ علم و کمال
میری تنہائی سے ہے منسوب میری ہر کمی — تجھ میں پوری ہو مرے محبوب میری ہر کمی
مدتوں سے ابرِ ظلمت دل پہ ہے چھایا ہوا — غنچۂ امید ظلمت میں ہے کملایا ہوا
مدتوں سے جوہرِ فطرت سے ناآگاہ ہوں — اپنی راحت کے لئے بے سود سی اِک آہ ہوں
میری راتوں کا ستارہ ہے مگر اے دوست تُو — میں ہوں تاریکی مرا نُورِ سحر اے دوست تُو
تو محبت کے چمن کی راہ دکھلائے مجھے — جو سبق بھولا ہوا ہوں میں وہ سکھلائے مجھے
نفس کو میرے جلا ڈالے تری عصمت کی آگ — رُوح کو بیدار کر دے باہمی اُلفت کا راگ
مجھ کو رہ رہ کر جگائیں رس بھری باتیں تری — تیری خلوت میں گذر جائیں یونہی راتیں مری

زندگی کی رات ہو خوابِ محبت کے لئے
دل اُٹھائے مشقّت اس مسرّت کے لئے

ل ب

# سائنس اور مذہب کا مِلاپ

ایک وہ زمانہ تھا کہ سائنس اور مذہب ایک دوسرے کے جانی دشمن تصور کیئے جاتے تھے۔خیال تھا کہ سائنس ایک علم ہے عقل پر مبنی اور مذہب بھی ایک علم سا ہے لیکن عقل سے الگ تھلگ۔مذہب والے سمجھتے تھے کہ دنیا میں انسان کے دل پر آغاز آفرینش سے مذہب ہی کو مختار کل مقرر کیا گیا ہے اک وہی ہے جس کی اعانت سے انسان ہستی کی ظلمتوں میں گم ہو جانے سے بچ رہا۔فقط اسی کو آگاہی ہے اُن پیچ در پیچ رستوں کی جو کائنات کے گنجان جنگل میں ہر مقام پر ہر طرف کو جاتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں اور دنیا کے اِس گھپ اندھیرے میں بجز اس ہادی و رہبر کے اور کوئی مجاز نہیں کہ مشعلِ ہدایت سے چلنے والوں کی رہنمائی کر سکے۔سو جب سائنس کا مجاہد اپنی ننھی سی شمع لے کر اِس جنگل کی تاریکیوں میں نمودار ہوا تو مذہب نے بغیر کچھ کہے سُنے اُس پر ملامتوں کی بوچھاڑ شروع کر دی۔کہ کون ہے تو جو میری کائنات میں عقل کا اجارہ دار بن کر دخیل ہے؟ سائنس نے فطری طور پر باوجود اپنی بے بضاعتی کے یہ خیال کرنا شروع کیا کہ ہو نہ ہو میں انسانی دنیا میں اس خدائی فوجدار کا رقیب و مدِمقابل ہوں۔مذہب اور سائنس اپنے اپنے کام میں ایک دوسرے کی مخالفت کو اپنا اہم ترین کام تصور کرنے لگے اور اسی طرح وہ مناقشہ شروع ہوا جسے دنیا نے معرکۂ مذہب و سائنس پکارا۔

جو کچھ سائنس نے کہا مذہب نے اُس کی تردید کی جو کچھ سائنس نے کیا مذہب نے اُس کے خلاف تلقین کی سائنس نے کہا زمین سات سیاروں میں کا ایک سیارہ ہے جو آفتاب کے گرد گھومتا ہے مذہب نے کہا حاشا وکلا یہ احکامِ خدا کا بطلان ہے زمین ساکن ہے زمین نہ کہ آفتاب یا کوئی اور جرمِ فلکی مرکز ہے کائنات کا۔زمین کیا گھومی کہ اہلِ مذہب کا سر چکرا گیا۔سائنس نے کہا کہ زمین لاکھوں کروڑوں سالوں میں اپنی موجودہ حالت پر آئی ہے اور انسان اِس زمین پر زمین کی دوسری اسفل مخلوقات کے اندر ہی سے پیدا ہوا۔مذہب نے لاحول پڑھی اور نعرہ زن ہوا کہ اگر یہ کہتے ہو تو تم سرے سے خدائے بے ہمتا کے وجود اور اُس کی قوتوں سے منکر ہو چنانچہ اس دعویِ کفر کے خلاف اُس نے اپنی مقدس کتابوں کے لفظوں کو پیش کیا۔سائنس پہلے پہل تو یہ وار سہتا رہا۔جب کچھ عرصہ مذہبی زبردستی کی حکومت کو گذر گیا۔اور انسانوں کی ایک جماعت کے اندر مذہب سے بے اعتنائی کی رو پھیلنے لگی تو اُس نے بھی اپنے ہتھیار سنبھالے اور میدان میں اتر آیا۔مذہب کے عملوں کو مذہب کی باتوں کو اُس نے لیا اور ایک ایک کی دھجیاں اڑا دیں۔اخلاق کو اس نے دستور و جدان کو اُس نے جہالت قرار دیا عقل کو اُس نے معیارِ زندگی ٹھہرایا اور ماورائے عقل کو توہمات

کی پوٹ کہہ کر پسِ پشت پھینک دیا۔

انسان جو مذہب کی صدیوں کی حکومت سے پائمال ہو رہے تھے جوق در جوق سائنس کے جھنڈے کے نیچے آنے لگے اور مذہب کے جہل و ظلم کی کہانی ایک دوسرے سے کہنے لگے کہ اُس نے ہمارے بال بچوں سے اور بھائی بندوں سے ایسے ایسے سلوک کئے، جدّت پسندی انسان کی فطرت میں ہے۔ انسان نے جب سائنس کی جادوگری دیکھی تو مبہوت ہو گیا اور سب اگلی پچھلی باتیں بھول بیٹھا، سائنس آیا تو تھا جسمیات کے کیف وکم کی دریافت کے لئے اب اُس نے یہ کہہ کر ساری کائنات پر اپنا جال پھیلا دیا کہ جسم و مادے کے سوا اِس اندھیر نگری میں اَور کچھ ہے ہی نہیں!

لیکن حق بات چھپائے نہیں چھپ سکتی۔ سچّائی کروڑوں سال تک وہم کی گرد یا علم کے کہر میں گم رہے لیکن آخر اس گرد کو بیٹھنا آخر اس کہر کو اٹھ جانا ہے آخر سچائی کو بے نقاب ہونا آخر انسان کے دل کو اِس سے دوچار ہونا اور ضرور ہونا ہے۔

مذہب نے کہا مجھے سب باتوں کا علم ہے، سائنس نے کہا مجھے سب باتوں کا علم ہو سکتا ہے، انسان شش و پنج میں تھا کسے مانے کسے نہ مانے کہ قدرت نے آواز دی تجھے اِس تُو تُو مَیں مَیں سے کیا واسطہ؟ تو اپنا کام کئے جا یہ لڑ بھڑ کر میری راہ پر آ جائیں گے۔ تُو دل و دماغ سے علم و عقل کا کام لے اور جان و دل سے وجدان و احساس کا۔ بھائی بندوں میں جب لڑائی ہوتی ہے تو وہ ہمیشہ بھول جاتے ہیں کہ باہمی مخالفت میں دونوں کا گھاٹا اور باہمی موافقت میں چھوٹے بڑے اور عاقل و جاہل دونوں کی بھلائی ہے! یہی ہوا۔ مذہب اور سائنس جو قرنوں سے برسرِ پیکار تھے بے اختیار ہو کر لڑ رہے تھے اب بھی گویا بے اختیار ایک دوسرے سے ہم کنار ہو گئے۔ کوتہ بین اہلِ مذہب اور کم اندیش اہلِ سائنس اب بھی ایک دوسرے کو کنکھیوں سے دیکھتے بھالتے ہیں۔ اب بھی مذہب پر توہمات کا الزام اور سائنس پر خود فراموشی کی تہمت لگائی جاتی ہے اور شاید یہ محض ایک الزام اور تہمت ہی نہیں۔ اُدھر مذہب کے حلقے میں ابھی لاکھوں جاہلوں کا شور و غل ہے اِدھر سائنس کے دائرے میں بھی ابھی ہزاروں متکبروں کا دماغ آسمان پر ہے لیکن اس ہمچو من دیگرے نیست کی شورشوں کے ساتھ اب من تو شدم تو من شدی کی راگنی بھی صاف سنائی دے رہی ہے!

انسانیت کی قسمت بیدار ہو رہی ہے۔ دعویداریاں خاموش ہوئی جاتی ہیں۔ بحث و گفتگو کے بجائے اب علم و عمل کا ڈنکا بج رہا ہے۔ خدا عرش سے زمین پر اُترنے کو ہے اور انسان اُس کے استقبال کو تیار ہے!

ایشیا جو کبھی مذہبی توہمات کا لق و دق صحرا تھا آج اُس میں علم و ہنر کے چشمے پھوٹ نکلے ہیں۔ یورپ جو کل تک سائنس کی خاردار جھاڑیوں کا جنگل بنا ہوا تھا آج روحانیت کی کتر چھانٹ سے اس میں نورِ خدا کی روشنی جلوہ گر

ہونے کو ہے۔ جاہل علم سیکھ رہے ہیں عالم سیکھ رہے ہیں کہ علم سے بڑھ کر دنیا میں ایک اَور علم بھی ہے!

انسانیت کے لئے ہر جدت میں ایک کشش ہوتی ہے لیکن انسانیت ہر جدت سے انحراف بھی کیا کرتی ہے ایشیا میں مذہب والوں کا غوغا ہے کہ خدا کی خدائی تباہ ہوگئی۔ یورپ میں سائنس والوں کی پکار ہے کہ علم کی ہمہ گیری برباد ہو چلی۔ وہ علم و طبیعیات سے ڈر ڈر کر کانپ رہے ہیں۔ یہ روحانیات پر طرح طرح کی پھبتیاں کہہ کر اپنا کلیجہ ٹھنڈا کرتے ہیں۔ مگر اب تاریکیوں کا دور ہو چکا۔ اب مشرق سے علم کا آفتاب طلوع کرتا ہے تو مغرب سے روحانیت کا ماہتاب نکل کر اپنی سرد و شیریں روشنی کے ساتھ دنیا کی ظلمتوں کو نورِ حقیقت سے معمور کر رہا ہے!

---

امریکہ اور یورپ میں "روحانیوں" کی ایک وسیع جماعت پیدا ہو گئی ہے جو سائنس کی قدیم مادہ پرستی سے بیزار ہو کر ایک ایسے نئے مسلک کی داغ بیل ڈال رہی ہے جس میں مذہب کا قصرِ عالی شان سائنس کی استوار بنیاد پر قائم ہوگا۔

اس نئی روحانیت کے کئی شعبے ہیں۔ بعض "روحانی" تو فقط روحوں سے باتیں کرنے کے درپے ہیں بعض "مریض الجان نے اور مومیائی" نکالنے اور تولنے میں مصروف ہیں۔ بعض "معمولوں" کے پھندوں میں گرفتار ہیں اور بعض "خودنگار قلم" کی مستقبل نمائیوں کا تماشا دیکھتے ہیں لیکن ایک جماعت ایسی جو سائنس کے دائرے سے نکلے بغیر اِدھر متوجہ ہے اِن کیفیات سے زیادہ اُن اصولوں کے مطالعہ میں منہمک ہے جو جملہ علوم و مذاہب کی ترقیوں سے مستنبط ہوتے نظر آتے ہیں۔ وہ سائنس میں ایک نئی روحانیت اور روحانیت میں ایک نئے سائنس کو تلاش کرتے ہیں۔ اُن کا قول ہے کہ سائنس اور مذہب کچھ جدا جدا چیزیں نہیں۔ سائنس انسان کا دست و پا اور چشم و گوش ہے جس سے وہ کام کرتا اور دیکھتا بھالتا ہے۔ مذہب انسان کا دل و دماغ اور روحِ رواں ہے جس سے وہ خیال کرتا اور محسوس کرتا ہے، جب تک ہاتھ پاؤں اور دل و دماغ باہم مِل جل کر کام نہ کریں گے انسان کی زندگی لاحاصل اور زندگی کی سب ترقیاں مسدود ہو جائیں گی۔

اگر ہم مذہب اور سائنس کی باتوں کو عقلی طور پر سمجھیں تو اُن کے ظاہر اختلافات سب مٹتے نظر آتے ہیں۔ اول تو مذہب کے کام کا بیشتر حصہ سائنس کے کام سے جدا ہے۔ سچا مذہب انسانی معاشرت کی ضروریات کو جانچ کر اخلاق کے بعض عام قواعد قائم کرتا ہے۔ اور انسانی قلوب کے رجحانات کو جان کر اعلیٰ ترین روحانی مدارج کی طرف اس کی رہنمائی کرتا ہے۔ سائنس چیزوں کے مشاہدے اور باہمی تجربے سے مادے کے خواص دریافت کرتا اور انسانی فلاح و بہبود کے لئے اُس سے استفادہ کرتا ہے۔ پھر اسے خدا کی قدرت کہئے کہ انسان کے دل و جان کے اندر آ کر

---

خودنگار قلم - Planchette    معمول - Medium

روح و مادہ کا ملاپ ہوتا ہے!

قدیم طبیعیات کا قول تھا کہ کائنات ارتقا کا نتیجہ ہے۔ قدیم مذہب کا قول تھا کہ کائنات تخلیق کا نتیجہ ہے۔ جدید طبیعی مذہب کہتا ہے کہ ارتقا اور تخلیق کچھ دو نہیں ہیں بلکہ ارتقا خود تخلیق ہی کا ایک طریقہ ہے +

زبردست شہرۂ آفاق سائنس دان سر آلیور لاج نے جن کا موجودہ دنیا کی سربرآوردہ ہستیوں میں شمار ہے اپنی ایک تازہ ترین تصنیف "ارتقا و تخلیق" میں اس مسئلے کی گتھی کو سلجھا کر گویا سائنس اور مذہب کے ملاپ کا رستہ کھول دیا ہے۔

وہ کہتے ہیں کہ میرے نزدیک تخلیق ایک ازلی ابدی عمل ہے جو ہمیشہ سے جاری ہے اور ہمیشہ جاری رہے گا۔ اس سے یہ نہیں کہ خدا اور روحانی دنیا کی ضرورت باقی نہیں رہتی بلکہ ایسے وقت میں جب ہم حقیقت کو دیکھ سکیں ہمیں سوائے خدا اور اُس روحانیت کے دنیا میں اور کچھ نظر نہیں آسکتا۔ ایک رحیم و رحمٰن قوت روز و شب مصروفِ کار ہے۔ کائنات کے بعض خالی حصوں میں یہ روحِ اعظم ہر لحہ بربادی سے آبادی اور عدم سے دنیائیں پیدا کر رہی ہے۔ پرانی چیزیں بوسیدہ ہو کر مٹی میں مٹی ہو رہی ہیں۔ نئی چیزیں اس بوسیدگی سے اُبھر اُبھر کر ایک نئی دنیا بساتی جاتی ہیں۔ اور کون جانتا ہے کہ اس سب کچھ کا کوئی انجام بھی ہو کسے خبر ہے کہ شاید یہ سب کچھ ہمیشہ سے ہو اور ہمیشہ یونہی چلتا رہے + زمان و مکان کی وسعتیں انسانی محدود عقل کے لئے اس قدر عظیم الشان و لاتناہی ہیں کہ اُن کا سمجھنا شاید ناممکن ہے۔ البتہ ہم اُن کو اُن کی ظاہرا صورت میں ضرور سمجھ سکتے ہیں۔ بشرطیکہ ہم زمانے کی حقیقت کو مان لیں اور جن چیزوں کا دراصل بیک وقت وجود ہے اُن کو یکے بعد دیگرے وجود میں آتے ہوئے سمجھیں +

ارتقا کے متعلق اولین اہلِ سائنس مثلاً ہربرٹ سپنسر کا کچھ یہ خیال تھا کہ وہ تخلیق کے جو عام خیال کے مطابق ایک تخلیقی کن فیکون کا نتیجہ ہے عین برعکس ہے یعنی بجائے اس کے کہ کائنات ذاتی عمل و ارادہ کا نتیجہ ہو وہ ایک قسری فعل اور گویا خود چیزوں کے اندر ہی ایک میکانی عمل کا نتیجہ ہے۔ تعجب کی بات ہے کہ میکانیت کی دریافت کے ساتھ یہ ضروری سمجھ جائے کہ ارادہ و مقصد کا وہاں گذر نہ ہو اور کائنات ایک اتفاقی اور خالی از نفس محض میکانی سی کائنات ہو۔ بعض ارتقائیوں کے دماغ میں حیات آفرینی کا خبط سما گیا لیکن حق یہ ہے کہ وہ جو کچھ کر سکے وہ محض غلط کار تجربوں کی غلط فہمیاں تھیں۔ سو بالآخر ہکسلے نے یہ بات ثابت کردی اور مان لیا کہ جہاں تک انسانی تجربات جاتے ہیں یہی معلوم ہوتا ہے کہ حیات نتیجہ ہے حیاتِ مقدم کا + کم از کم بعضوں نے یہ بھی خیال کیا کہ حیات جب ایک بار اس سارے عمل میں داخل ہو جائے تو نفس کا اس سے خود بخود ارتقا ہوتا ہے۔ حیات کے شاخ و برگ سے نفس کی کلی پھوٹتی ہے +

---

ارتقا Evolution تخلیق Creation. تخلیقی کن فیکون Creative Fiat قسری Automatic. میکانی Mechanical

ان خیالات کے مطابق ارتقا ایک تدریجی خود کن عمل تھا اور اس بات میں بہت کچھ صداقت بھی تھی لیکن یہ صداقت تھی نامکمل۔ یعنی یہ کچھ اتنی غلط بات نہ تھی جتنی کہ نامکمل تھی۔ اس سے ایک حیرت انگیز درجے تک مشاہدہ و تجربہ کا رستہ کھل گیا۔ اپنے اثباتی پہلو میں یہ بات درست و مفید تھی لیکن انکاری پہلو میں کمزور تھی۔ اُس نے نفس و ارادہ کو کائنات سے خارج کرنا چاہا۔ غلطی یہ تھی کہ ارتقا کو تخلیق کے مقابل میں لا کھڑا کیا بجائے اس کے کہ یہ خیال کیا جاتا کہ ارتقا محض تخلیق ہی کی ایک صورت ہے۔

تخلیق کا پرانا خیال کہ بغیر درمیانی عملوں کے ایک فوری فعل سے کائنات ظہور میں آگئی لغو سمجھا گیا لیکن غور سے دیکھیں تو یہ بات اس قدر سرتاپا بیہودہ نہیں اس میں بھی کچھ نہ کچھ حقیقت ہے جیسے طبیعی خیالِ ارتقا میں تھی لیکن ابھی دونوں کے ملنے کا وقت نہ آیا تھا ابھی عام طور پر یہی معلوم ہو رہا تھا کہ ایک کے ہوتے دوسرے کا گذارا نہیں۔ اور پھر اگر اہلِ سائنس کو مذہب پر مضحکہ اڑانے کی آزادی تھی تو شاید اہلِ مذہب کو بھی حق حاصل تھا کہ جیسا کہ حال میں دولِ متحدہ (امریکہ) کی بعض جنوبی ریاستوں میں وقوع میں آیا ہے وہ قانوناً مخالف کے نقطۂ نگاہ کی تلقین کو روک دیں۔ لیکن ایسا کرنا حقیقت کی سچی خدمت نہیں۔ انسان کو اس طرح سے جھوٹ سچ کا پتہ نہیں چلتا۔ آزادی علم کی روحِ رواں ہے اور اس آزادی کے ساتھ غلطیاں کرنے کی طاقت، لیکن ساتھ ہی صداقت پر پہنچ جانے کی قوت بھی آتی ہے انسان کو خطا و نسیان سے قطعی پاک و صاف رہنے کی نعمت عطا نہیں ہوئی۔ ہمارا رستہ رکاوٹوں اور گڑھوں میں سے ہو کر گزرتا ہے۔ ہم آہستہ آہستہ ترقی کرتے ہیں ہم دریافت کر سکتے ہیں سچ کو لیکن اسی طرح کہ پہلے سمجھیں کہ جھوٹ کیا ہے۔ ساری حقیقت پر عبور ہونا ناممکن ہے لیکن ہم اپنی انسانی کوششوں کے بھلے برے طریقے سے گرتے پڑتے استقلال کے ساتھ حقیقت کی جانب سرگرم سفر رہ سکتے ہیں!

حقیقت کو پہنچنے کا ایک طریقہ الہامی کتابوں یعنی بڑے بڑے انبیا و اولیا اور حکما کے خیالات میں نہاں ہے اور دوسرا طریقہ فطری کتابوں یعنی علم و طبیعیات کے پُرمحنت مشاہدات و تجربات میں عیاں ہے۔ جب تک یہ دونوں اپنی اپنی جگہ پر درست ہیں۔ اُن میں باہمی مخالفت نہیں ہو سکتی لیکن جہاں اُن میں سے کوئی ایک بھی لغزش کھاتا ہے تو دوسرے کی مخالفت لابدی ہو جاتی ہے۔ صرف ایک فریق کی جانب داری پر تل جانا اس قدر آسان و دلچسپ ہے کہ نوعِ انسان کا بیشتر حصہ صدیوں اسی جنگ آزمائی میں مبتلا رہا ہے۔ فہیم آدمی کا یہ کام ہے کہ دونوں کو بغیر تعصب کے دیکھے بھالے اور اُن میں حقیقت و راستی کا ٹھیک ٹھیک اندازہ کرے۔ انسان کے دل کی بعض حالتیں ایسی ہوتی ہیں کہ وہ خود بخود مذہب کی طرف میلان کرتا ہے۔ اور بعض ایسی ہوتی ہیں کہ وہ خود بخود علم و طبیعیات کی طرف

رجحان کرنے لگتا ہے ۔ عاقل انسان دونوں کے درمیان حقیقت کا ترازو لے کر کھڑا ہو جاتا ہے اور دیکھتا جاتا ہے کہ کدھر کا پلڑا کب ہلکا ہے اور کب بھاری۔

سائنس کو مبادی، اولیں مبادی سے کچھ واسطہ نہیں یعنی کائنات کی ابتدا کب ہوئی اور کیونکر۔ وہ کائنات کو ایک چلتا ہوا کاروبار جان کر اُس کے کم و کیف کو سمجھنا چاہتا ہے ۔ اُسے انتہائی مستقبل یا ابتدائی ماضی سے کچھ تعلق نہیں۔ ارتقا کی بنیاد زمانہ پر ہے ۔ ہم انسانوں کے لئے زمانہ کا وجود لابدی ہے اگرچہ زمانہ غیر متناہی ہے اور ہم متناہی ہیں سو ہمارا اُس کا زیادہ دُور اور زیادہ دیر کا ساتھ بھی نہیں ہو سکتا۔

مذہب اُن باتوں تک جن سے سائنس کو کچھ تعلق نہیں شعر و تخیل کے ذریعے سے پہنچتا ہے ۔ عقل ایک زبردست قوت ہے جس کی اہمیت غایت درجہ کی ہے لیکن یہ سمجھ لینا کہ وہ سب کی سب باتوں پر حاوی ہے غلطی ہے ۔ پاسکل نے خوب کہا ہے کہ دو باتیں غلط ہیں ایک عقل کی طرف توجہ نہ دینا اور دوسرے صرف عقل کی طرف ہی توجہ دینا۔ شاعر ولی پیغمبر نقاش یہ لوگ عقل کی بندشوں میں جکڑے ہوئے نہیں ۔ وہ الہام سے لَو لگائے رہتے ہیں ۔ کچھ ٹھیک پتہ نہیں چلتا کہ یہ الہام کیا ہے لیکن الہام ہے اور ایک قطعی حقیقت ہے ۔ کائنات میں نرے ہم ہی آباد نہیں ہم سے زیادہ جاننے والی زیادہ دیکھ سکنے والی اَور ہستیاں بھی ہیں ۔ ہم کیسے اُن سے ربط پیدا کر لیتے ہیں اس کی ہمیں خبر نہیں بعض کہتے ہیں رات کی خاموشیوں میں بعض کہتے ہیں نماز و روزہ اور دعا و حضوریٔ قلب سے اُن سے ملاقات ہوتی ہے۔ لیکن اس میں شبہ نہیں کہ علم و فن کے بڑے بڑے کارنامے سب نتیجے ہیں الہام کے ۔ بغیر کسی آسمانی جوہر کے ممکن نہ تھا کہ وہ سب اہلِ زمین کے دلوں کو یوں ہمیشہ کے لئے موہ لیتے۔

مذہبی کتابوں میں تخلیق کی جو جزئیات درج ہیں اُن سے یہ ترشح ہوتا ہے کہ شروع میں صرف خدا کا وجود تھا اُس نے کائنات بنانی چاہی اور اُس نے کن فیکون کہہ کر عدم سے ہستی پیدا کی ۔ لیکن زمانے کا ذکر بھی ہے کہ اتنے دنوں میں زمین بنی اور آسمان ۔ یہ استعارات ہیں جن سے اُس حقیقت کا پتہ چلتا ہے جس کے متعلق سائنس خاموش ہے۔ لیکن جو اس کی تعلیم کے خلاف بھی نہیں۔ کائنات نتیجہ ہے تخلیق کا لیکن یہ تخلیق ارتقائی مرحلوں میں سے گذر کر ہوئی۔

اہلِ سائنس نے کوشش کی ہے کہ مادی کائنات کے ارتقا کی کہانی بیان کریں ۔ یہ یاد رہے کہ یہاں صرف مادی کائنات کا ذکر ہے اور یہ فرض کر لیا گیا ہے کہ کم از کم ہم انسانوں کے لئے زمان و مکان کا وجود ضروری ہے ۔ سب سے پہلے یہ مان لیا جاتا ہے کہ کائنات میں شروع میں ایک یکساں وسیع مادہ تھا جسے ہم فضا کا ایتھر کہیں گے ۔ اس ایتھر میں نہیں

فضا کا ایتھر ۔ Ether of Space

معلوم کیوں گرہیں سی پڑنے لگیں جنہیں ہم مثبت اور منفی برقی اکائیاں کہتے ہیں ۔ ان بھرنوں کا سب سے اہم مظاہرہ
وہ باہمی کشش و دفع کی قوتیں ہیں جن سے گویا مادی کائنات اپنی موجودہ حالت پر پہنچی ہے ۔ اِس باہمی کشش سے
بانوے ۹۲ قسم کے مختلف گروہ اشیا کے بنے جنہیں ہم عناصر کہتے ہیں ۔ یہ ہیں مادے کے سالمے ۔ ایک سالمے کے چند
حصے جمع ہوکر ذرّے بن جاتے ہیں ۔ اور پھر یہ ذرّے ٹھوس چیزیں ہوجاتی ہیں ۔ برقی قوتوں کی جگہ اب وہ قوت لیتی ہے جسے
ہم تجاذب کہتے ہیں ۔ دور دور تک پھیلے ہوئے اجسام وجود میں آکر ایسے وسیع بادلوں کی شکل اختیار کرلیتے ہیں جنہیں
ہم آسمان میں سحابیات بنے ہوئے دیکھتے ہیں ۔ پھر ان سحابیات میں گردش اور اُن کے ذروں میں حرکت پیدا ہوتی
ہے ۔ کچھ معلوم نہیں ہوتا کہ اِس گردش اور اِس حرکت کی ابتدا کیونکر ہوئی لیکن ابتدا تو ہمیں کسی شے کی بھی معلوم
نہیں ۔ ذرّے انتہائی تیزی سے حرکت کرتے ہیں اور اِس سے گرمی اور حرارت پیدا ہوتی ہے ۔ ذرے گرم ہوکر اشعاع
کرتے ہیں یعنی وہ اپنی کچھ توانائی اتھیر کو دیتے ہیں اور یہ توانائی روشنی کی تیز رفتار کے ساتھ فضا کے خلاؤں کی طرف
سرگرم سفر ہوجاتی ہے ۔ اِس پُر حرارت اِشعاع سے یہ اجسام منور ہوکر نظر آنے لگتے ہیں ۔ یہ جسامت میں چھوٹے اور
حرکت میں تیز ہوتے جاتے ہیں ۔ ان کا جسم ان کے درمیانی حصّوں میں باہر کو نکل آتا ہے اور وہاں ایک دھارسی بن جاتی
ہے ۔ اس سے وہ مختلف حصّوں میں تقسیم ہوجاتے ہیں ۔ یوں سحابیات سے کوکبات بنتے ہیں ۔ یہ ہے ہمارے تاروں کی
پیدائش ! تارے اپنے اپنے سحابیوں سے الگ ہوکر ایک جداگانہ زندگی بسر کرنے لگتے ہیں ۔ لیکن اب اُن کی باری آتی
ہے اور شاید کسی اَور بیرونی جسم کی کشش و زور سے جو اتفاقیہ وہاں سے گذرے اُن میں سے کچھ حصّے ٹوٹ کر الگ ہو
جاتے ہیں ۔ یہ ہیں سیّارے جو مائع حالت سے گذر کر ٹھوس بن جاتے ہیں ۔ انہیں میں کا ایک چھوٹا ٹھوس جسم ہماری زمین
ہے ۔ کہا جاتا ہے کہ وہ سحابیہ جس سے ہمارا سورج پیدا ہوا کہکشاں ہے اور پھر سورج سے وہ سیارے پیدا ہوئے جو
دن رات اِس کے گرد گھومتے ہیں ۔

سیارے بھی بڑے سے چھوٹے ہوتے جاتے ہیں ۔ بڑے سیاروں میں سے توابع نکلتے ہیں چھوٹوں میں سے
اقمار ۔ یوں پیدا ہوا ہماری زمین کے بطن سے ہمارا چاند ۔ ہمارا سورج فضا میں ایک طویل مدت سے اپنی توانائی بکھیرتا
ہوا نظامِ شمسی کو منور کرتا رہا ہے ۔ اِس کے اندر جیسا کہ ہر تارے کے اندر برقی قوتوں کا ایک عظیم الشان تصادم جاری رہتا

---

مثبت اور منفی برقی اکائیاں Positive & Negative Electric Units - بھرن Charge کشش و دفع
Attraction and repulsion سالمے Atoms ذرّے Particles, Molecules
سحابیات - Nabulae تجاذب - Gravitation اشعاع - Radiation

ہے جس سے حرارت و نور کا ظہور ہوتا رہتا ہے۔ مقابل کی بجلیاں بڑے شدومد سے ایک دوسرے سے ٹکراتی ہیں اور مادہ ٹوٹ ٹوٹ کر ذرہ ذرہ ہوتا ہوا حرارت و نور میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ زمین کی ساری توانائی سورج کی حرارت و نور سے لی جاتی ہے۔ سورج ہر ثانیہ اپنے اندر سے چار ملین ٹن یعنی پندرہ کروڑ بیس لاکھ من مادہ صرف کرتا رہتا ہے پھر بھی اُس کی جسامت اِس قدر عظیم الشان ہے کہ وہ پندرہ ہزار کروڑ سالوں میں جا کر کہیں اپنے جسم میں کا سواں حصہ خرچ کرے گا۔

اگر ہم اِن تصورات کو مان لیں تو ظاہر ہوتا ہے کہ مادی کائنات کی ضرور کوئی ابتدا تھی اور کوئی انجام بھی ضرور ہوگا۔ جہاں تک ہم سحابیات کی ساخت سے اندازہ کر سکتے ہیں یہ ابتدا دو کروڑ کروڑ سال (۲۰۰,۰۰۰,۰۰۰,۰۰۰,۰۰۰) ہوئے ہوئی اور انجام جس کا مطلب ہے مادہ کا کالعدم ہو جانا اور پھر اُس قدیم ایتھر کا نور کی دوامی باقیات کے ساتھ بے انتہائیوں کی طرف چل نکلنا یہ انجام کب ہوگا جتنی مدتیں ہم نے گنوائی ہیں اُن سب سے کروڑوں گنا سے بھی زیادہ دیر میں جا کر شاید وہ وقت آئے! لیکن کیا یہ انجام ہے؟ یہ کیا لازم ہے کہ زمانہ کا کوئی انجام ہی ہو یا آغاز بھی؟

لیکن کیا ارتقا کو ایک ایسا عمل سمجھ لینا جس کا وقوع زمانہ میں ہوتا ہے درست بھی ہے؟ یہ بہت مشکوک امر ہے۔ بعض فلسفیوں کا خیال ہے کہ زمانہ فقط انسانی دماغ کی ایک حدبندی ہے۔ کیا ارتقا کے سب مدارج سحابیات کوکبات سورج سیارے چاند پھر اُن کا ٹھنڈا پڑ جانا تاریک ہو جانا بیک وقت ظاہر نہیں ہوتے کیا ہمیشہ یہ سب کچھ یونہی نہیں رہا ہے؟ کیا یونہی ہمیشہ توانائی کا استحالہ نہ ہوتا رہے گا جس سے مادی کائنات کا عمل ہمیشہ جاری رہے گا؟ قانونِ انتشارِ توانائی کا قول تھا کہ ایک دن کائنات کی توانائی تمام ہو کر وہ فقط ایک سرد سا صحرا رہ جائے گا۔ ہماری رائے میں یہ مشکوک ہے اور غالباً نادرست۔

نور کے دباؤ سے ایتھر کی امواج سے کائنات کے ذرے کائنات کے کونوں کی طرف دھکیلے جاتے ہیں یعنی نور اُس گرد سے کائنات کو صاف کرتا رہتا ہے جس سے بصورتِ دیگر وہ اَٹ جائے۔ "فلکی خاک کی سرزمین" میں ان ذرّوں کا ایک ڈھیر لگتا رہتا ہے۔ نور کے تصادم سے ان ذروں میں سے ایک "برقی" نکل پڑتی ہے اور ذرّہ خود ایک "اوان" بن کر رہ جاتا ہے۔ کیا عجب ہے کہ یہ برقیاں اور یہ اوان برق کے یہ مثبت اور منفی وجود باہم مل کر ایک کیمیائی سالمہ بنا دیں یعنی نور کے اثر سے ذرّوں سے پھر اجسام بننے لگیں۔ اشعاع اپنا آپ دے دیتی ہے توانائی برقی تفریق ہو کر کیمیائی ترتیب بن جاتی ہے اور یوں مادے کی صورتیں ظہور میں آنے لگتی ہیں پھر ایک روز یہ صورتیں

---

انتشارِ توانائی ۔ Dissipation of Energy فلکی خاک کی سرزمین Region of Celestial Dust برقی Electron
اوان ۔ Ion

اکٹھی ہوکر کائنات کی طرف کھچی چلی آئیں گی اور از سرِ نو وہی قدیمی عمل یعنی سالمات کا تصادم سحابیات کی ساخت تاروں کی پیدائش اور سیاروں کی گردش پھر شروع ہو جائے گی۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اشعاع سے تازہ مادہ اوالوں اور برقیوں کی صورت میں بن رہا ہو لیکن اس کا ابھی ٹھیک ٹھیک پتہ نہیں۔

جب اس مادی تصور کے علاوہ ہم نفسیاتی تصور کی طرف توجہ کرتے ہیں تو ہم دیکھتے ہیں کہ تخلیق ایک مسلسل عمل ہے جو ایک بار ہو نہیں چکا بلکہ جو اب بھی جاری ہے اور ہمیشہ جاری رہے گا۔ یہاں سلسلے میں لوپے در پے ہونے کا، شروع کا اور آخر کا، ماضی اور مستقبل کا کوئی سوال نہیں۔ یہ تو ایک سرمدی حال ہے جو کچھ تھا جو کچھ ہے اور جو کچھ ہوگا سب کچھ اس حال اس "اب" میں موجود ہے۔ خدائے بزرگ کا سب سے عظیم الشان نام حضرتِ موسیٰ کا رکھا ہوا ہے "میں ہوں" جس سے ایک ہمہ گیر ایک ازلی ابدی "اب" کا پتہ چلتا ہے۔ مادی کائنات کو کسی نے "خدا کا زندہ لباس" خوب کہا ہے۔ بھلا ہم جو ابھی کل کے بچے ہیں ایسے عالی شان تصور کو کیا سمجھیں!

بعضوں کے نزدیک دوری عمل کا یہ نظریہ نہایت اندوہگین ہے کہ کائنات ازل سے ابد تک اُسی دائرے کے محیط پر چلتی رہتی ہے لیکن ایسا کیوں ہو؟ یہ تو صرف مادی کائنات ہے جو یوں گول گول سے راستوں پر گھومتی اور چکر لگاتی رہتی ہے۔ توانائی اپنی پہلی حالت سے دوسری میں اور پھر دوسری سے پہلی حالت میں تبدیل ہوتی رہتی ہے، پانی گرمی سے بخار بنتا ہے ابخرے مینہ بن کر برس پڑتے ہیں یہ پانی پھر سمندر میں جاتا ہے اور پھر بخار بن کر اوپر چڑھتا ہے اور یونہی یہ عمل ہمیشہ جاری رہتا ہے۔

لیکن یاد رکھو کہ مادی کائنات کے علاوہ ایک ذہنی و روحانی کائنات بھی ہے۔ یہاں روز و شب ترقی کمال قدر و قیمت میں اضافہ جاری ہے۔ اسفل اجسام پُرشعور مخلوق بنتے ہیں۔ یہ مخلوقات انسان بنتی ہے اور پھر انسان کا کیا کہنا؟ کیا اُسے مرمٹ جانا ہے؟ نہیں ہرگز نہیں موت اُس کا انجام نہیں ہمیں خوب معلوم ہے کہ موت اُس کا انجام نہیں۔ ہاں یہ ہمارا پختہ اعتقاد ہے کہ مادی کائنات کی گردش ذہنی و روحانی کائنات کی مسلسل ترقی کے لئے ہے۔ بعض چیزیں مٹی میں مٹی ہو جائیں تو ہوا کریں۔ لیکن ایک جاندار شعر ایک پُرسوز راگ فنا نہیں ہو سکتا کہ اُس میں بقا کے بیج بوئے جا چکے ہیں۔

تمام اصلی چیزیں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ہیں۔ روحانی ہستیاں روز و شب ترقی پر ہیں اور درجۂ کمال کی طرف قدم بڑھائے جاتی ہیں۔ یہ ہے ارتقا کا صحیح مفہوم اور یقیناً یہی ہیں معنی اُس آخری اور غیر متناہی حد کے جسے ہم خدا پکارتے ہیں۔

نباتات اور حیوانات کے متعلق چارلز ڈارون کا نظریہ وراثت اور انفرادی اختلاف کے امور پر انحصار رکھتا ہے اور ہمیں بتاتا ہے کہ کیسے بے جانے بوجھے مقابلۂ حیات اور جہد للبقا میں مختلف انواع ظہور میں آئیں۔ وہ ہمیں اِن اختلافات اور اس وراثت کی ابتدا نہیں بتا سکتا وہ ان کو امرِ واقع سمجھ کر ان کی بنیاد پر اپنی عمارت کھڑی کر دیتا ہے۔ تمام جزوی نظریات کی طرح ممکن ہے کہ اس نظریہ میں بھی ترمیم تصحیح یا اضافہ ہو اور اگرچہ یہ اغلب نہیں شاید اسے قطعی مسترد بھی کر دیا جائے + لیکن ایک وسیع نقطۂ نگاہ سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ ارتقا تخلیق کا ایک طریقہ ہے وہ طریقہ جس سے اشیا بدلتی ترقی کرتی اور وجود میں آتی رہتی ہیں۔ کوئی شے اپنی آخری شکل میں فوراً وجود میں نہیں آجاتی۔ ہر شے کو نا تمام حالتوں اور کمیوں سے ہو کر گذرنا پڑتا ہے + زمانہ اس مسئلے کا جزوِ لاینفک ہے۔ اور ارتقا ایک تدریجی نشو و نما ایک تدریجی افزائش قدر ہے جس میں اشیا آہستہ آہستہ اپنے حالات و ماحول سے تطابق پیدا کرتی ہیں + کیا یہ ربّانی قدرت کے خلاف ہے۔ نہیں ہرگز نہیں! ہر بات میں ایک کن فیکون ہے۔ تصور فوری ہوتا ہے عمل تدریجی۔ اور تدریجی ارتقا ہی عالمگیر طریقۂ آفرینش ہے + اور پھر یہ نہیں کہ آفرینش ایک بار جو ہوئی تو ہو چکی۔ نہیں اس کا کام ہمیشہ سے جاری ہے اور ہمیشہ جاری رہے گا۔ وہ طاقت جس نے کائنات کو پیدا کیا اب بھی اُس کی ہدایت و رہنمائی کرتی ہے۔ اُس نے خود اپنے اوپر ایسی حدود عائد کر لی ہیں جن سے خود آگاہ ہستیاں جن میں اختیار اور ایک محدود قسم کی قوت رکھی گئی ہے وجود میں آئیں + یہی اختیار و قوت ہیں جن سے اگر وہ چاہیں تو کائنات کی افزائش قدر کے لئے اُس ہمہ گیر طاقت کی مدد کر سکتی یا اُس کی راہ میں روڑے اٹکا سکتی ہیں + ارتقا ایک کیسی امید افزا دریافت ہے۔ ساری کائنات کسی عظیم الشان منزل کی طرف گامزن ہے اور خوش نصیب ہیں وہ جو جان لیں کہ وہ اس عظمت آب عمل میں کتنا ہی تھوڑا سہی مگر ایک حد تک معین و مددگار ہو سکتے ہیں +

ماہرانِ حجریات و نباتات ہمیں اُن لاکھوں درجوں کا پتہ دیتے ہیں جن سے ہو کر دنیا بنی جیسی کہ وہ آج نظر آتی ہے + جنینیات کے مطالعہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر فرد کی نشو و نما میں ارتقا کا سارا عمل تیزی کے ساتھ کیونکر رونما ہوتا ہے۔ اس بات سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ انسان کو اُس کا جسم حیوانات کے طبقے سے وراثت میں ملا ہے۔ اس سے چراغ پا نہ ہو جیئے نہ غیر مطمئن۔ سائنس دان بغیر مذہب سے انکار کئے صدقِ دل سے اُس حقیقت کا اظہار کرتے ہیں جس کا وہ مشاہدہ و تجربہ کر لیتے ہیں + اک آنکھ ہی کو لیجئے۔ بعض حکما نے اس کا نباتات تک میں پتہ چلایا ہے کہ وہ سطح

---

انفرادی اختلاف ۔ Individual Variation. + انواع Species افزائش قدر Increase in Value

جنینیات Embryology

کہ پوچھنے والے اصحاب یہ جانتے ہیں کہ آرٹ کیا ہے اور پھر مجھ سے کیوں دریافت کرتے ہیں؟ مصور تو سب کچھ انہیں کے لئے بناتے ہیں پھر اگر وہ لوگ نہیں سمجھتے تو یہ کام اور کس کے لئے ہیں؟ میرے نزدیک تو آرٹ نہ انڈین ہے نہ یورپین۔ نہ مشرقی نہ مغربی۔ آرٹ آرٹ ہے۔ درد ہے۔ دردمندی ہے۔ آرٹ ایک دل کا تعلق اور پیغام ہے دوسرے دلوں کے نام۔ جس سے ہم ایک وسیع حلقۂ تخیل کو پا لیتے ہیں اور زندگی کی پُراسرار گہرائیوں تک پہنچ جاتے ہیں۔

سکولز آف آرٹس۔ انسان کی مختلف جماعتیں اُس چیز کو پانے کے لئے جس کی جستجو خفیہ طور پر اُن کے سینوں میں رکھ دی گئی ہے۔ جہاں جہاں پہنچی ہیں وہ تمام مقام اور راستے چونکہ ایک دوسرے سے ذرا دُور اور مختلف واقع ہوئے ہیں۔ اس لئے اُن جماعتوں کے نام پر اُن کوششوں کا نام رکھ کر انہیں جاپانی یا ایرانی یا مغل کہہ لیجئے۔ ورنہ منزلِ مقصود سب کی ایک ہے اور اس کے جتنا کوئی قریب پہنچے گا اُتنا ہی اپنے آپ سے کھویا جائے گا۔ یہ وہ مقام ہے جہاں شاعر پر الفاظ کی وسعت تنگ ہو جاتی ہے، جہاں راگی سُر اور تال سے بے نیاز ہو جاتا ہے، جہاں مصوّر بھی قواعد کو خیرباد کہہ کر عام سطح سے بلند ہو کر اُڑنے لگتا ہے۔ ایک مرتبہ ایک انڈین آرٹسٹ کہلانے والے دوست پر سوالات کی بوچھاڑ ہوئی اور اصرار کیا گیا کہ وہ ضرور انڈین آرٹ اور یورپین آرٹ میں فرق بتائے۔ وہ سراسیمہ ہو کر خاموش ہو رہا۔ آخر مجھے اُن ستم ظریف اصحاب کو یہ کہہ کر ٹالنا پڑا کہ بھائی انڈین آرٹ نظم ہے اور یورپین آرٹ نثر۔ اُن کا دوسرا سوال تھا کہ اس میں روشنی اور سایہ کیوں نہیں ہوتا۔ میں نے عرض کیا کہ انڈین آرٹ سچائی ہے اور سچائی کے نور میں سائے کو کیا دخل۔ خیر میرا مصوّر دوست خوش ہو گیا اور وہاں سے جان بچا کر بھاگا۔

فنونِ لطیفہ۔ انسانیت کی طرح فنونِ لطیفہ کی آخری حدود تنگ نظری اور تعصب سے بہت پرے واقع ہوئی ہیں۔ انہیں دیکھنے اور پرکھنے کے لئے غور و فکر اور ذوقِ سلیم کی ضرورت ہے۔ فنونِ لطیفہ کو سمجھانا آسان کام نہیں۔ اہلِ فن خود سمجھنے اور سمجھانے کی کوشش میں ہی عمریں صرف کر دیتے ہیں۔ مولینا سہا مقدمۂ "مطالب الغالب" میں تحریر فرماتے ہیں۔ "اُن نقوشِ تاثر کو کوئی کس طرح دکھا سکتا ہے جو دل اور صرف دل پر ثبت ہوتے ہیں۔ ایک شاعر ایک خاص تڑپ اور مخصوص ہیجان میں ایک شعر کہتا ہے جو سننے والے کے دل کو بھی بے چین کر دیتا ہے۔ لیکن شاعر اور سامع اس کیفیتِ اثر کو تمثیلاً یا تشبیہاً الفاظ میں ادا نہیں کر سکتے۔ لذت کی نشاط محسوس ہوتی ہے مگر متعین نہیں۔ الم کی کیفیت تکلیف دیتی ہے مگر غیر مفہوم رہتی ہے۔ یہ حالت عام ہے۔ پھر بھلا کلام و شعر کے اصل کی ماہیت کون سمجھ سکتا اور کون سمجھا سکتا ہے۔ روح کا معمّا ہی کب حل ہوا ہے کہ اجمالِ روح کی گرہ کشائی کی جائے"۔

کیا جواب دیا جائے اگر کوئی پوچھے کہ خدا کیا ہے۔ روح کیا ہے۔ حسن کیا ہے۔ مامتا کیا ہے؟ اور اگر جواب دیا بھی جاسکے تو کیا ایسے سوالات کے جوابات ہر شخص کو مطمئن کرسکتے ہیں؟

**حُسن**۔ مصور حسن کا عاشق ہے۔ خطوط اور رنگوں کا حسن، ترتیب، تخیل، سماں اور روانی وغیرہ ان سب کا حسن مشاہدے سے تلاش کرتا ہے۔ اور پھر ان تمام کو مجموعی حسن کے ساتھ پیش کرتا ہے۔ ڈاکٹر عبدالرحمٰن بجنوری مرحوم دیوان غالب کے مقدمے میں تحریر فرماتے ہیں "حسن مادہ کے جسم میں نہیں، بلکہ صاحب نظر کی نگاہ میں ہے۔ مصور یا شاعر جو حسن کو دیکھ کر محوِ تماشا ہو جاتا ہے اور اپنی ذات کو خوبصورتی میں فنا کر دیتا ہے۔ یہ کیا ہے۔ عدم اور ازل میں جو صورت دیکھی ہے وہ شرار کے تبسم کی مثال نظر آتی ہے اور منہ چھپا لیتی ہے۔ نہالِ ثمور میں یا عشقِ پیچاں میں، پھولوں میں یا عطر میں، عورت میں یا نظارے میں کوئی حسن نہیں۔ حسن اُس اشارہ میں ہے جو جمالِ الٰہی اُن کے ذریعہ سے کرتا ہے۔"

مولانا شبلی مرحوم کا قول ہے کہ حسن قوانین کا پابند نہیں۔ بلکہ ہمہ قیود سے آزاد ہے۔" ڈاکٹر عبدالرحمٰن ایک جگہ نسخۂ حمیدیہ میں فرماتے ہیں "افلاطون کے پیرو کہتے ہیں کہ حسن روح میں ہے۔ ارسطو کے متبعین مخالفت کرتے ہیں کہ جسم میں ہے۔ لیکن درحقیقت نہ پیکرِ معشوق میں کوئی معیّن خطوط ہیں نہ کسی رنگ میں کوئی خاص مناسبت ہے۔ خوبی نہ روح سے متعلق ہے نہ جسم سے محدود ہے۔ حسن حسن میں ہے۔ جس کی آفرینش شعرا کا کام اور راز ہے۔ جس طرح اقلیدسی خطوط سے خوبصورت سراپا نہیں بن سکتا صنائع اور بدائع سے خوب کلام ترتیب نہیں پا سکتا۔ قابلِ عزت ہیں وہ تمام فضلا جنہوں نے علمِ صنائع اور بدائع کو فروغ دیا ہے لیکن اگر اُن کی تمام کتابیں جلا دی جائیں تو شعرا کا ذرا بھی نقصان نہیں۔"

**مشاہدہ**۔ مشاہدے کے متعلق ارشاد ہوتا ہے "یہ ایک فریب ہے۔" ہر شخص اپنے ذہن میں یقین کرتا ہے کہ وہ اُن اشیاء کو جو اُس کے پیشِ نظر ہیں خوب جانتا ہے۔ اور اُن کے من و عن بیان اور اظہار کی قابلیت رکھتا ہے۔ حالانکہ چند منتخب افراد کے سوا دنیا میں کوئی شخص اپنی گردوپیش کی ادنیٰ اشیا کی محض صورت سے بھی واقف نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اگر اُس سے الفاظ یا رنگ یا آواز میں اُن کا نقشہ اتارنے کو کہا جائے تو اُس کے دعوے کا باطل ہونا اور اُس کا قاصر رہنا قطعی ہے۔ کیا قدرت کے نظارے اور عورتوں کے اجسام کو دیکھنے کی ہر شخص نگاہ رکھتا ہے۔ کیا گیاٹو (Giotto) اور لارنس ٹی ([illegible]) کی سادہ تصاویر کا راز یہی ہے کہ وہ فنِ موقلم کشی اور رنگ آمیزی سے واقف تھے؟ اور اگر آپ کو یہ فنون بدرجۂ کمال سکھا دیئے جائیں تو کیا آپ بھی تصویریں بنالیں گے؟ اس غلط اندازہ میں مبتلا نہ ہوجیے۔

جملہ فنونِ لطیفہ میں جن میں شاعری بھی شامل ہے بقول فرانسس ٹامسن سادگی انتہائے اشکال ہے۔ جب مصور نقشِ نازبتِ طناز کو حوالۂ تصویر کرنے کے لئے قلم اٹھاتا ہے۔ یا شاعر اُس مضمون کو جس کو ناواقف بزعمِ خود آسان سمجھتے

ہیں ادا کرتا ہے۔ تو بت یا مضمون مصور یا شاعر کے سامنے ایک نئی دنیا کی صورت میں نظر آتا ہے جس کو کولمبس کی طرح کوشش اور انتہائے جستجو سے دریافت کرنا پڑتا ہے۔ مائیکل اینجلو کا قول ہے کہ تصویر ہاتھ سے نہیں بلکہ دماغ سے کھینچی جاتی ہے۔ جب لیونارڈو دا ونسی سے خانقاہ دیلا گراطیا کے اسقف نے عشائے ربانی کی تصویر بنانے کے لئے کہا۔ تو وہ کئی روز صبح سے شام تک اپنا مو قلم ہاتھ میں لئے کھڑا رہا اور پردہ کو ہاتھ تک نہ لگایا۔ ہم سمجھتے ہیں کہ ہم ہر ایک تبسم کو دیکھتے ہیں۔ حالانکہ ہم کو صرف ایک دھندلی سی کیفیت سے زیادہ دیکھنے کی قدرت نہیں سوائے ماہران فنونِ لطیفہ کے کوئی بھی عالم کے مظاہراتِ خارجی و باطنی کو نہیں دیکھ سکتا۔ اور اسی وجہ سے اُن کا اظہار نہیں کر سکتا"

پہاڑ کی وادی میں رنگا رنگ جنگلی پھولوں کی بھینی بھینی خوشبو کے درمیان ایک پتھر پر دو شخص بیٹھے ہوئے سبزہ زار سے نظر اُٹھا کر کوہسار کی جانب دیکھتے ہیں۔ ایک شاعر ہے ایک مصور ہے۔ رنگین آسمان کے آگے استقلال و وقار، قوت و ضبط کا مجموعہ پہاڑ ہے۔ پاکیزگی و نزاکت کا نمونہ سفید سفید سی ایک بدلی آتی ہے اور پہاڑ کی وادی پر چھا جاتی ہے ——— حسن نیچر ہے دونوں زار زار متاثر ہوتے ہیں۔ شاعر ایک تڑپ کے ساتھ چلا اُٹھتا ہے "حیا شجاعت کے آغوش میں" اور کچھ لکھنے میں محو ہو جاتا ہے ——— شاعری آفرینش ہے مصور پر ایک کیفیت طاری ہو جاتی ہے اُس کی آنکھیں اور کھل جاتی ہیں۔ وہ سماں اُسے متحیر رکھتا ہے حتیٰ کہ وہ اپنے گھر پہنچ جاتا ہے۔ گھر والوں سے الگ ایک کمرے میں جا کر دروازے بند کر لیتا ہے۔ بیوی کھانے کی منتظر ہو اُسے کیا۔ بچے ابا کے لئے چلا رہے ہوں اُسے کیا خبر۔ آخر دروازہ کھلتا ہے مصور مسکراتا ہوا باہر آتا ہے۔ اور بیوی کو بلا کر ایک تصویر دکھاتا ہے جس میں ایک جانِ شرافت و شجاعت زرہ پوش نوجوان سپاہی کھڑا ہے اور سفید لباس میں ملبوس ایک حسین دوشیزہ اُس کے سینے پر آہستگی سے سر رکھے ہے۔ دونوں کی حالت ناقابلِ بیان ہے۔ اُن کے چہروں پر جذبات کا اظہار سمندر کے طوفان کی مانند ہے جس میں زندگی کی شکستہ کشتی تھپیڑے کھا رہی ہو۔ مصور کی مونسِ زیست پوچھتی ہے یہ کون ہیں۔ وہ کہتا ہے یہ تصویر میں نے بنائی ہے۔ وہ دریافت کرتی ہے یہ کیا واقعہ ہے؟ جواب ملتا ہے۔ ابھی ختم کی ہے ——— مصوری تخلیق ہے۔

مطالعہ۔ بدلتے ہوئے تیور۔ سہمے ہوئے جذبات، رکے ہوئے آنسو۔ ضبط کی ہوئی آہیں۔ شکووں سے لبریز ہونٹ جوانی کی شوخیوں سے سرخ رخسار۔ محبت و شفقت۔ جوش و غضب یہ فوراً ہونے والی تبدیلیاں ہیں جنہیں مصور مطالعہ کرتا ہے اور اُن کو ایک ہموار سطح پر رنگوں اور خطوں، روشنی اور سائے کے ذریعہ سے ظاہر کرتا ہے۔ بھولے ہوئے قصے،

گذرے ہوئے افسانے، اُٹھتی ہوئی گھٹائیں، بدلتے ہوئے اوقات، آندھیاں اور آہستہ آہستہ چلتی ہوئی ہوائیں گویا کائنات کی کل حرکات اور اُن کے ایک دوسرے پر اثرات مصوّر کی جولانگاہ ہیں + مٹی کا پُتلا اور آفتاب کے ذرّوں سے محبت، تنہا ہستی اور ساری دنیا کے حسن کا دلدادہ، مصیبت زدہ کے غم میں غمگین، مسرور کی فرحت سے شاداں، چوروں کا ساتھی، عیاشوں کا دوست، گنہ گاروں کا رازدار، شریفوں کا آشنا، نیکوں کا عقیدتمند، امرا کا حریف۔ باوجود اِس کے کبھی کبھی فطرت اپنے اس شاگردِ رشید سے شوخی بھی کرتی ہے۔ ایک مصور نے نیکی کی تصویر بنانے کے لئے ایک بھولے بھالے خوبصورت پیارے بچے کو چنا۔ مدتِ دراز کے بعد جب مصوّر بوڑھا ہو چکا تھا۔ اُس نے بدی کی تشکیل کا ارادہ کیا اور جیل کے ایک پُرانے پاجی کو سامنے بٹھایا۔ تھوڑے وقت کے بعد اُسے معلوم ہوا کہ یہ بدی کا مجسمہ وہی نیکی کا پُتلا پیارا بچہ ہے جو نیکی کے لئے اُس کا نمونہ تھا۔ آہ مصوّر کی حالت اُس وقت قابلِ رحم تھی اور فطرت کی دیوی اُسے دیکھ دیکھ کر مسکرا رہی تھی۔

لقد خلقنا الانسان فی احسنِ تقویم۔ ثم رددنٰہ اسفل سافلین۔

**مصوّر کا نصب العین۔** مصوّر کا نصب العین ایسے الہام کو صورت دینا ہے جو مادی شکل اختیار نہ کر سکے جو کائنات کے اُن رازوں کا حل پیش کرے جنہیں صاحبِ نظر اور فلاسفر نیچر میں ڈھونڈتے دیکھتے اور پاتے ہیں + تصویر وہ ہے جو شاعر کے ذہن کو غور و فکر کی طرف مائل کرے اور سائنس دان کے دماغ کو تحقیقات پر، جو تخیلات کو طاقتِ پرواز دے، جو محسوسات سے ہمدردی کرے اور متفکر دلوں کو مطمئن کر دے، بلکہ اپنی طرف متوجہ اور ایسا متوجہ کرے کہ وہ اُس کے حسن میں کم از کم کچھ عرصے کے لئے کھوئے جائیں۔ جو اُن اندھوں کو بینائی دے جو مخلوق کے حسن میں خالق کے نور کے کرشمے نہیں دیکھ سکتے، جو دنیا کی مایوس کرنے والی محفلوں سے اکتائے ہوئے انسانوں کو کم سے کم ایک مرتبہ اور غور کرنے کی مہلت دے، جو روشنی کی طرف بلائے۔ ایسی روشنی کی طرف جہاں دکھ اور رنج کی تاریکیوں کا گذر نہ ہو، جہاں ایمان، امید اور محبت مسرت سے ہم آغوش ہوں۔ جہاں یقین کو شک کی گنجائش نہ ہو بلکہ طوفان زدہ کشتیاں ساحلِ مراد سے ہم آغوش ہوتی ہوں + تصویر وہ نہیں جو حیوانی خواہشات اور گرے ہوئے جذبات کو ابھارے یا گناہ پر آمادہ کرے بلکہ وہ ہے جو اشرف المخلوق کو انسانیت کی بلند ترین چوٹیوں پر پہنچا دے + جے ایس لٹل اپنی کتاب "واٹ از آرٹ" (آرٹ کیا ہے) میں لکھتے ہیں "آرٹسٹ سے مراد ایک مکار مزدور لی جاتی ہے یا اُسے چابک دست نقال سمجھا جاتا ہے۔ حالانکہ مصوّر کا اس سے برتر ہونا لازم ہے۔ ہوشیاری اور محبت مصوّری کا ایک جزو ضرور ہیں لیکن مصوّر نقال نہیں ترجمان ہے۔ موسیقی مصوّری اور شاعری کو اس لئے پیدا کیا گیا ہے کہ وہ انسانوں کو اُن کی اصل حقیقت یاد دلاتی رہیں کہ وہ اشرف المخلوق ہیں، وہ کیڑے مکوڑے سانپ اور درندوں سے بہتر ہیں۔ وہ بدی اور نیکی کا مقابلہ کر کے اُسے پہچان سکتے ہیں + خلاصہ مطلب یہ کہ

ہماری مٹی کو سونا بنانے کے لئے نیچر نے ہمیں فنونِ لطیفہ عنائت کئے ہیں"۔

**عشق اور مصوری** حسن پر مر مٹنے والوں کی مصیبتیں حسن کو چاہنے والوں سے زیادہ ہیں۔ عشاق صرف فانی حسن پر جان دیتے ہیں۔ ہنرمند حقیقی حسن پر فدا ہوتا ہے اور اُسے ظاہر کرتا ہے۔ مجنوں لیلیٰ میں ہر شے کا جلوہ دیکھتا تھا مصور ہر منظر میں لیلیٰ کا جلوہ دیکھتا ہے۔ قیس صحرا نورد تھا مصور جہاں بھر کی خاک چھانتا ہے۔ قیس عامری کو جمالِ یار ٹھنڈک پہنچاتا ہوگا مصور کو آگ لگا دیتا ہے اور اسی آگ کی روشنی سے وہ دنیا جہان کو منور کرنا چاہتا ہے۔ قیس دنیا کی طرف سے دیوانہ تھا مصور اپنے آپ سے بیگانہ ہوتا ہے۔ فرہاد نے پہاڑ چیرا تھا مصور آسمان میں شگاف کرتا ہے۔ عشاق گوشہ نشین ہوتے ہیں مصور محفل نشین ہوتا ہے۔ عشاق کو رقابت جلاتی ہے مصور رقیبوں کو داد دیتا ہے۔ عاشق سوائے محبوب کے سب طرف سے آنکھیں بند کرلیتا ہے مصور حبیب کی خاطر سب کو آنکھیں کھول کر دیکھتا ہے۔

کبھی اے حقیقتِ منتظر نظر آ لباسِ مجاز میں
کہ ہزاروں سجدے تڑپ رہے ہیں مری جبینِ نیاز میں

وہ بوڑھا جو اپنی تصویروں میں سرخ رنگ لگاتا تھا، ایسا عجیب و غریب اور شوخ رنگ جو اُس کے تمام ہمعصر باوجود بے انتہا کوششوں کے نہ معلوم کرسکے کہ کیسے بنتا ہے اور کہاں سے آتا ہے۔ اور پھر اُس بوڑھے کی موت پر جب کہ اُس کے دل پر ایک گہرا زخم دیکھا گیا تو مصوروں کو معلوم ہوا کہ وہ سرخ رنگ کہاں سے آتا تھا۔ وہ بوڑھا سچا مصور تھا یہ مشہور کہانی جس قدر جھوٹی ہے اُسی قدر سچّی بھی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ

جب تلک راہِ طلب میں خود فنا ہوتا نہیں
شاہدِ مقصد سے انساں آشنا ہوتا نہیں

شمالی امریکہ کا ایک جنگلی قبیلہ موھاک جب آخر وقت موت کا گیت گانے لگتا ہے تو اُسے مطلق حسن نہیں ہوتی کہ اُس کے دشمن نے اُس کے سر کی کھال اتار لی ہے + راگ اُس وقت پیدا ہوتا ہے جب تار گھِس کر ٹوٹ جائیں۔ اور راگی تڑپ کر جان دے دے + یا کم از کم جیتے جی مرجائے + اچھا شعر شاعر جس وقت کہتا ہے وہ بھی کسی اور ہی عالم میں ہوتا ہے جہاں اُس کی اپنی ذات بھی اُس سے دُور ہوتی ہے۔ شاہکار بناتے وقت مصور کا مُوقلم خود فطرت کے ہاتھ میں ہوتا ہے۔ وہ صرف قدرت کا ایک آلۂ کار ہوتا ہے جو روحانی استغراق اور بے خبری کی حالت میں فطرت کا کام سرانجام دیتا ہے۔ بس مست ہوتا ہے اور مزے لیتا ہے۔ اُسے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ہاتھ خود بخود کام کر رہا ہے۔ دماغ کسی ایسے خزانے کا خزانچی ہوتا ہے جہاں سے بے طلب اور بے حساب

بھری ہوئی تھیلیاں قدموں میں گر رہی ہوں۔ آنکھیں بظاہر ایک بے داغ کپڑے یا کاغذ پر ہوتی ہیں مگر مصوّر اُن آنکھوں سے جو خدا جانے اُس وقت کس قسم کی بینائی رکھتی ہیں اُس صاف کاغذ یا کپڑے پر رنگوں کا ایک باغ کھلا ہوا دیکھتا ہے جہاں پرستان کی پریاں نور کے چھینٹوں سے کھیل رہی ہوں۔ وہ اُن رنگوں پر اپنے غیر شفاف مادی رنگ لگاتا چلا جاتا ہے اور دنیا سمجھتی ہے کہ تصویر بن رہی ہے۔

شیکسپیئر کہتا ہے "جہاں تصوّر نامعلوم چیزوں کو وجود میں لاتا ہے شاعر (یا مصوّر) کا قلم اُن کی شکل قائم کرتا ہے اور خیالی و غیر اصلی چیزوں کا نام اور مقام مقرر کرتا ہے" جو چیز شمع کی صورت میں پروانے کو منزلِ مقصود تک پہنچنے سے روک دیتی ہے وہی شے مصوّر کو حسن اور شاعر کو مجاز کی شکل میں جلا کر راکھ کر دیتی ہے۔ اور اُس راکھ کا نام تصویر یا شعر قرار پاتا ہے۔

**شاعری اور مصوّری** ۔ شاعر اور مصوّر میں وہی فرق ہے جو کہنے والے اور کرنے والے میں یا سننے والے اور دیکھنے والے میں۔ تبسّم، ناز و ادا، رعنائی حسن و جمال، بے بسی، غلامی، درد و فراق، نزاکت، بیتابی وغیرہ شاعر ان میں سے ایک لفظ کہہ کر یا لکھ کر اپنا پیچھا چھڑا لیتا ہے، مگر مصور کے لئے اتنا کافی نہیں۔ اُس کا مشاہدہ، مطالعہ، زورِ بیان و وسعتِ زبان، شاعر سے بہت زیادہ مختلف ہے۔ شاعری اور مصوری کا رشتہ ایسا ہے کہ انہیں الگ الگ نہیں کیا جا سکتا۔ دونوں باہم گریک جان و یک قالب ہیں۔ پھر بھی میں مصوّر کی حیثیت سے اتنا اضافہ کرنے میں حق بجانب ہوں کہ جہاں شاعری کو الفاظ نہیں ملتے مصوری رقیق و لطیف حسیات کو جمال کی آمیزش سے نمایاں و دلآویز بنا دیتی ہے۔ دنیا بھر کے فرقوں اور قوموں کی زبانیں اور آداب مختلف ہیں۔ وہ ایک دوسرے کی نہ سن سکتے ہیں نہ سمجھ سکتے ہیں۔ ایک زبان کا شاعر دوسری زبان والوں کے لئے گونگا ہے۔ ایک ملک کی موسیقی دوسرے ملک والوں کے لئے تماشا بن جاتی ہے۔ مگر مصوّر کی عظمت و فوقیت ملاحظہ ہو وہ پھولوں نہروں پہاڑوں آبشاروں اور رنگین بادلوں سے بھرا ایک نظارہ پیش کرتا ہے۔ دنیا کے اِس سرے سے اُس سرے تک لے جایئے سب اِس آوارہ گرد (مصوّر) کی زبان سمجھتے اور لطف اٹھاتے ہیں۔ وہ ایک مظلوم کی تصویر بناتا ہے، آسمان و زمین تک کو وہ یکساں طور پر متوجہ کر لیتی ہے۔ اِس شاعری کی کتنی میٹھی زبان ہے، کیسا موثر اندازِ بیان ہے جس سے وہ اپنی اجمالی مملکت کے امور کا انصرام کرتا ہے۔ اُس راگی کی کیسی دلآویز تان ہے جو سب آسانی سے سمجھ سکیں اور کسی کو ناگوار نہ ہو۔ انصاف شرط ہے کیسا خوبصورت ہو وہ زمانہ جس میں بلند ہونے والی آوازیں اتنی دل نشین ہوں ایسی رنگین ہوں اور پھر شور و شر سے خالی۔ شاعری کی دیوی کے قدم چھونے کے لئے تمام اعلیٰ دل و دماغ الفاظ کے جنگل چھان مارتے ہیں اور اُن کو ترتیب دینے کے لئے انہیں اضطراب کے پہاڑ کاٹنے اور بے چینی کے سمندر گذرنے پڑتے ہیں۔ چہ جائیکہ مصوّری جس میں دل و دماغ کے ساتھ آنکھیں بھی شامل ہوتی ہیں۔ اُس کی تعریف کن الفاظ میں کی

جا سکے۔ آرٹ کس قدر غریب اور مصیبت زدہ لفظ ہے جو اپنے آپ کو پوری طرح ظاہر کرنے سے بھی قاصر ہے۔

مولویوں اور پنڈتوں کے متعصبانہ جوش سے جس وقت دنیا اکتارہی ہوتی ہے شاعر چپکے سے ایک میٹھی سُر میں مستانہ وار ایک درد بھرا پیغام دیتا ہے۔ مصوّر ایک رحم و محبت بھری مسکراہٹ کو پھولوں کے رنگ و بو میں بسا کر ایسے لطیف انداز میں پیش کرتا ہے کہ اپنے اصلی مقصد سے بھٹکی ہوئی وحشی مخلوق دوبارہ حسنِ ازل کی طرف متوجہ ہو جائے۔ شاعر یا مصور اُس چیز کا راز دار ہوتا ہے جب وہ تمام عمر بتانے کی کوشش کرتا ہے اور حسن کی مختلف شکلیں پیش کرنے کے سوا کچھ ظاہر نہیں کرسکتا۔ اور زمانہ اُس حسن سے حسنِ ازل کا اندازہ کرتے ہوئے ابدی نیند سو جاتا ہے۔

مصوّر کی درس گاہ۔ فطرت کے جتنے عقدے حل ہوئے ہیں اصول بن گئے ہیں۔ خود فطرت اتنے ان گنت اصولوں پر کام کرتی ہے جنہیں مکمل طور پر انسان شاید قیامت تک حل نہ کرسکے گا۔ گو خود فطرت کبھی کبھی اپنے پیارے اور محنتی بچوں کے ہاتھوں اور دماغوں کے ذریعے سے کسی کام کو سرانجام دے اور پھر اُس پر دوام کی مہر ثبت کردے۔

مصوّر کے ہاتھ کبھی ربر کے ہوتے ہیں۔ کبھی موم کے اور کبھی فولاد کے۔ مصوّر کی آنکھوں میں نیچر اپنے کمال کا نظارہ کرنے اور لطف اُٹھانے کے لئے خود موجود رہتی ہے۔ مصوّر کا دل تاثرات کا وہ خزانہ ہے جس کا ایک گرم قطرہ سینکڑوں دلوں میں قیامت بپا کردیتا ہے۔ مصوّر کا دماغ وہ کسوٹی ہے جس پر لگ کر حسن اپنے پورے جوہر دکھاتا ہے۔ مصوّر کو فطرت نے اپنا عاشق پیدا کیا ہے جو اسی کے اسرار حل کرتا اور لطف اٹھاتا ہے۔ جو شخص مصوّر پیدا ہوا اور خاموش نہ رہ سکا اپنی طبیعت کی مجبوری کی وجہ سے جذبات کو الفاظ میں پیش کرنے لگا وہ شاعر کہلایا۔ اور جس نے مُوقلم ہاتھ میں لے کر خاموشی سے فطرت کے اپنے طریق پر حسن کا اظہار کیا وہ مصوّر بن گیا۔

**فن میں اسرار۔** اسرار کیسا شاندار لفظ ہے معمّا اور اُس کے حل کا شوق کم و بیش ہر انسان میں ہوتا ہے۔ مگر حقیقی اسرار کو خود نیچر میں دیکھنا ہر آنکھ کا کام نہیں۔ اکثر مصور اپنی تصاویر کو پُراسرار بنانے کے شوق میں زمانۂ جاہلیت کی طرف لوٹ جاتے ہیں یا صنعت کی بلندترین سیڑھیوں سے گر کر فرشِ خاک پر آپڑتے ہیں۔ نیچر سے برتر کوئی چیز موجودات میں نہیں۔ ہر شے نیچرل ہے اور قانون کے ماتحت ہے۔ جوں جوں انسان دماغی ترقی کرتا ہے علوم و تربیت اُس کا دائرۂ نگاہ وسیع کئے جاتے اور وہی وسیع النظر جماعت غور و جستجو سے قدرت کا مطالعہ کرتی اُس کے اسرار حل کرتی اور انہیں پیش کرنے پر قادر ہوتی جو عوام کے خواب میں بھی نہیں آتے۔ ہر کس و ناکس اسرار کا دعویٰ کرتے ہوئے اکثر ایسی ہی تصاویر پیش کرتا ہے جنہیں نقادانِ فن کوئی وقعت نہیں دیتے۔ گو وہ ناسمجھ لوگوں کے طبقے میں چند روز کے لئے عزت حاصل کرلیں مگر بالآخر وہ فنا کے آغوش میں چلی جاتی ہیں۔ یہ صرف وسیع النظر عشاق استادوں کی تحقیقات ہوتی ہے جسے اصول کا بلند مرتبہ دیا

ہے اور نئے شوق رکھنے والوں کو کسی حد تک انہیں اصولوں پر کام سیکھنا ہوتا ہے گو وہ جماعت خود اپنی تقلید کا اشارہ نہ بھی کرے۔ محقق و مجتہد بھر و پیا یا جواری نہیں ہوتا کہ محض فن یا اُس کے کسی جزو کا برقع اوڑھ کر داد طلب ہو۔

**سائنس اور مصوّری۔** سائنس دان اور مصوّر دونوں نیچر کے اسرار کی جستجو میں رہتے ہیں گو اُن کا طریق تحقیق مختلف ہوتا ہے۔ سائنس دان ایک معمے کو لیتا اور حل کر کے آپ کے سامنے رکھ دیتا ہے۔ مصوّر اسرار کو پیش کرتا اور نتائج آپ کے دماغ کے لئے چھوڑ دیتا ہے۔ وہ نیچر کا حریف نہیں بنتا۔ اُس کا مقابلہ نہیں کرتا۔ بلکہ اُس کی ہمدردی حاصل کرتا ہے اور دنیا بھر کو اُس کا ہمدرد اور محبوب بنانا چاہتا ہے۔ شاعر اور مصوّر الہامی طاقت حاصل کرتے اور دنیا کو اُس کا طریقہ سکھاتے ہیں اور اس طرح نیچر کی خوبصورتی کو دوام بخشتے ہیں۔ جہاں عوام محض عارضی طور پر حسن سے لطف اٹھاتے ہیں آرٹسٹ کمزور اور فانی انسانوں کو بقا سے رشتہ پیدا کرنا اور ہمیشگی کو دیکھنا اور محسوس کرنا سکھاتے ہیں۔ اسی واسطے کمسلے سے عالم کو سیسل لاسن کا آرٹ دیکھ کر اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ "یہ وہ شخص ہے جو کائنات کے اسرار اور مافوق الطبیعۃ کو اُس کی کمال سادگی اور وسعت کے ساتھ پیش کرتا ہے اور میں صرف جزوی طور پر اُن پر غور کرتا ہوں۔ اُس کی تلاش الہام کے لئے ہے میری مادے کے لئے۔ وہ دکھے ہوئے دلوں کو مرہم دیتا ہے اور دل کے اندھوں کو نور مگر ہم صرف ظاہری آنکھوں کے لئے عینک بناتے ہیں۔ شاعر اور مصوّر جہاں مذہب، امید، خیرات اور محبت دیتے ہیں وہاں ہم صرف بھاپ اور بجلی پر اکتفا کرتے ہیں۔ سائنس طبیعتوں اور مزاجوں کو شک کی عادت ڈال دیتا اور بے چین بنا دیتا ہے۔ شعر و تصویر روح کو راحت اور اطمینان بخشتے ہیں۔ سائنس گناہ اور جبر پر آمادہ کرتا ہے۔ اور ادب و فن استقلال، ضبط، محبت اور شرافت کی تعلیم دیتے ہیں یعنی فنونِ لطیفہ انسان کو پاکیزہ اور اشرف بناتے اور بلندی کی جانب پرواز کرنا اور زندگی کے شریف ترین ارادوں کو تقویت دینا سکھاتے ہیں"۔ آرٹسٹ محبت اور صبر سے اپنی روح کو مستقبل کے لئے وقف کر دیتا ہے!

**مصوّری اور تہذیب۔** میکالے لکھتا ہے "تہذیب کی ترقی فنونِ لطیفہ کے لئے زیادہ سامان بہم نہیں پہنچاتی ہاں ممکن ہے کہ یہ اُن آلات کو ترقی دے جو دستکاری وغیرہ کے لئے ضروری ہیں۔

**مصوّری اور تجارت۔** علامۂ اقبال فرماتے ہیں "وہ بستے ہیں ہند میں جو خریدار ہی فقط"...... پھر نتیجہ کیا خوب نکالا ہے۔

میرا یہ حال بوٹ کی ٹو چاٹتا ہوں میں — اُن کا یہ حکم دیکھ مرے فرش پر نہ رینگ

وہ "فقط خریدار" اصحاب اچھی طرح جانتے ہیں کہ ضرورت ہو یا نہ ہو مگر انہیں ہمیشہ نئے نمونے کی تلاش رہتی ہے تاکہ ایک دوسرے پر خریداری میں سبقت لے جائیں۔ اور سوسائٹی ان کے ذریعے سے نئے نمونے سے آشنا ہو۔ وہ ماحول جہاں نئے اور خوبصورت نمونے نشوونما پاتے ہیں مصوّروں ہی کا پیدا کیا ہوا ہوتا ہے۔ وہ اشتہارات جو انہیں آرڈر فارم پر کرنے اور مال

بذریعہ وی پی منگوانے پر مجبور کرتے ہیں مصوّروں کے ہی مرہونِ احسان ہوتے ہیں۔ ہندوستانی فرصت کے شغل کے لئے جو ناول آتے ہیں وہ بھی انہیں کے شاگردوں کے دستِ شفا سے فیضیاب ہوکر آتے ہیں۔ کوئی تجارت بغیر مصوّروں کی نظرِ عنایت کے فروغ نہیں پا سکتی۔ فرانس یا پیرس کے نام سے تصوّر پر ایک قسم کی خوبصورتی چھا جاتی ہے یہ اُسی فن کی مہربانی ہے جسے مصوّری کہا جاتا ہے۔

**مصوّری اور سیاست** ۔ضرورت کے وقت بعض اوقات مصوّر معاشرت۔ تمدن اور اخلاق کے علاوہ سیاست تک کو متاثر کرتا ہے۔ جنگِ عظیم میں مقرروں، لیکچراروں اور ادیبوں کے ساتھ مصوّروں نے بھی اپنی اپنی قوم کو اُبھارنے اور بیدار کرنے میں بہت بڑا حصہ لیا تھا۔ چنانچہ جنگِ عظیم کے زمانے کی نمائشیں اس قسم کی تصاویر سے پُر ہوتی تھیں جن سے جنگ کا دیوتا انگڑائی لے کر اُٹھ کھڑا ہو اور سرخ سرخ آنکھیں کھول کر آگ برسانا شروع کردے کس قدر عجیب بات ہے کہ دنیا میں بعض بہترین آدمیوں کو پیٹ کی خاطر اخلاقی یا ذہنی موت مرنا ہوتا ہے۔ سچا مصوّر فاقوں مرنا قبول کرتا ہے مگر زر کے لئے تصویریں نہیں بناتا۔ یا اگر بنائے تو انہیں تصویریں نہیں سمجھتا۔ ایک مصوّر کی تصویر نمائش میں بہت بڑی قیمت پر بک گئی۔ اُس کے ایک دوست نے اُسے مبارکباد دی۔ جواب ملا مبارک اُسے دو جو چاندی کے چند ٹکوں کے عوض میرا دل چھین کر لے گیا۔ کیا کوئی ماں اپنے بچّے کو بیچ کر خوش ہو سکتی ہے؟

**اکیڈیمی یا آرٹ سکول کی تعلیم** ۔ قواعد اصول اور سامان ابتدائی ضروریات ہیں۔ مصوّر کو آرٹ سکول یا اکیڈیمی استاد نہیں بنا سکتے۔ مصوّر مزدور نہیں ہے۔ ہر مصوّر اپنا راستہ خود بناتا ہے۔ وہ کالج یا اکیڈیمی کا بہت کم محتاج ہوتا ہے۔ وہ اپنے دل کے سکول میں تعلیم پاتا ہے۔ سرٹیفکیٹ اور ڈپلومے اُس کے نزدیک ایسے ردی کاغذات ہوتے ہیں جنہیں لوگ لے اطمینانی سے پھاڑ ڈالیں۔ وہ تمغوں کو کھیل کی چیز سمجھتا ہے اور انہیں کوئی وقعت نہیں دیتا۔ رفیل یا روزیٹی ریمبرنٹ یا ٹرنر، واٹس یا لیونارڈو، مانی یا بہزاد کے متعلق کوئی دریافت نہیں کرتا کہ وہ کس سکول سے کامیاب ہوکر نکلے یا اُن کے پاس کیا سرٹیفکیٹ تھے۔ مصوّر اپنے ممتحن خود ہوتے ہیں حتّٰی کہ وہ نمائشوں اور تنگ نظر نمائش والوں کی داد و بے داد سے بھی بے پروا ہوتے ہیں۔ وہ اُس وسیع صحرا میں تخم ریزی کرتے ہیں جو دنیا والوں کی نظر سے پوشیدہ ہے اور ایک دن اہلِ نظر سیاح جہاں سراب ہوتا تھا وہاں بہشت دیکھتے ہیں۔ رفیل اگر کسی بڑے کالج سے کامیاب ہوکر نکلتا اور پھر کام کرتا تو شاید چند معمولی تصویریں بنا سکتا۔ کیونکہ اس جواں مرگ کے پاس تھوڑے ہی سال باقی تھے، ممکن ہے کسی بڑے استاد نے ایک تصویر کے متعلق غور کرنے میں اتنے سال گذار دیئے ہوں جتنے سالوں میں ایک لڑکا سکول کی تعلیم سے فارغ بھی ہو جائے۔ ٹرنر جو نظارے کا سب سے بڑا استاد مانا گیا ہے اُس کو بچپن میں ستایا گیا اور اُس کے باپ وغیرہ نے اُس

کو ذلیل کیا کیونکہ وہ اقلیدس (جیومیٹری) پر حاوی ہونے کی قابلیت نہیں رکھتا تھا اسی لئے مسٹر سی مور ہیڈن کہتا ہے۔ "میں باضابطہ تعلیم کی کوئی قدر و قیمت نہیں سمجھتا نہ اُس علم کی جو روایت ہمیں سکھاتی ہے" بچے کے پاس جو قدرتی تحفے ہوتے ہیں مدتِ دراز تک لکیر کے فقیر بنے رہنے سے یا مروجہ سکولوں میں تعلیم حاصل کرنے سے اکثر کھوئے جاتے ہیں اور وہ رسم و رواج ہی کی پابندیوں میں جکڑا جاتا ہے۔ حکما کو یہ گر معلوم تھا کہ اگر یہ مقدس آگ ایک مرتبہ بجھ جائے تو دوبارہ روشن نہیں کی جاسکتی +اس میں کچھ شک نہیں کہ ایک سچے ہنرمند کے لئے مناسب ہے کہ وہ پہلے اُن اصولوں سے تھوڑی بہت واقفیت حاصل کرے جو استادوں نے عمریں کھو کر حاصل اور مقرر کئے ہیں۔ مسرایڈورڈ جے۔ پوائنٹر نے اسی بنا پر آرٹ کو ٹھوس سائنس کہا ہے۔ ترتیب۔ خطوط۔ رنگ آمیزی۔ تناسب۔ موزونیت۔ روشنی و سایہ۔ مقابلہ و اختلاف۔ منظریت وغیرہ ان میں سے کوئی تنہا تصویر نہیں کہلا سکتا۔ گو ایک شاہکار میں اُن کا تمام و کمال ہونا لازم ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ ایک تصویر میں یہ تمام اجزا درست ہوں اور پھر بھی وہ مقبول نہ ہو۔ یہی وہ نقطہ ہے جسے سمجھنا یا پالینا اُستاد کا کام ہے اور یہی وہ رمز ہے جو محض فطرت کا عطیہ ہے +فنونِ لطیفہ میں بعض چیزیں یک لخت نمودار ہو کر مشہور ہوجاتی ہیں۔ پھر فوراً ہی مٹ بھی جاتی ہیں۔ تحقیقات پر معلوم ہوتا ہے کہ اُن میں کوئی جزوی خوبی موجود ہوتی ہے اور وہ تمام و کمال اچھی نہیں ہوتیں کہ ہمیشہ اُن کی وہی شہرت و قدر باقی رہے۔ مائیکل اینجلو کا قول ہے کہ جو چیز جلدی میں بنائی جائے وہ دیکھی بھی جلدی میں ہی جاسکتی ہے۔

**نااہل یا چور**۔ بعض نام نہاد مصوّر دوسروں کی تصاویر سے چوری کرتے ہیں۔ چوری بیشک ایک ہنر ضرور ہے مگر مصوّری نہیں۔ چور مصوّر اُس شئے کو نہیں چرا سکتا۔ جو اک دوسرے قلب پر القا ہوئی ہو۔ اُس خوبی کو نہیں پاسکتا جو دوسرے کے ادراک سے وابستہ ہے۔ اور اگر اس چور میں یہ خوبیاں موجود ہیں کہ دوسروں کے واردات و کیفیات اپنے اوپر ساری و طاری کرسکے تو اُسے چوری کی کیا ضرورت ہے۔ ممکن ہے کوئی بھوک سے مرتا ہوا اُگلے نوالے چبا سکے مگر آنکھوں اور حواس کے قائم ہوتے ہوئے یہ سخت دشوار ہے۔ مصوّری ایک دل کی مسرت یا نابینائی کا پیغام دوسرے دلوں کے نام ہے اور چور کے دل میں وہ روشنی کہاں جس سے دوسرے دل جگمگا اٹھیں۔ بہت لوگ رنگ اور شکل دیکھ سکتے ہیں مگر یہ نہیں دیکھ سکتے کہ اُن کے پیچھے کیا موجود ہے۔ وہ شخص جس کا دل خود حسن کے اثرات قبول نہیں کرتا اُس کا پیغام دوسروں کے لئے موثر کیسے ہو سکتا ہے۔ آرٹ سنہری بچھڑے کے پجاریوں کے لئے نہیں ہے!

**سٹائل یا اسلوب**۔ جس طرح ہر مجلس جماعت پر ماحول کا اثر ہوتا ہے اُس کے تمام افراد کے کاموں میں ایک قسم کی یکسانیت ہوتی ہے اسی طرح ایک اُستاد کے عمر بھر کے کاموں میں ایک طرح کی ہمرنگی ہوتی ہے۔ اور کچھ حرج نہیں اگر اس ہمرنگی

کو اس اُستاد کا سٹائل یا اسلوب کہہ دیا جائے۔ مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ دوسرے عاشقانِ فن اُس کی اس ظاہری ہمرنگی کی نقل شروع کر دیں اور کہہ دیں کہ میں فلاں استاد کے سٹائل پر کام کرتا ہوں۔ سٹائل یا تو صنعت کی مختلف مشقوں طریقوں یا رنگوں کی ترتیبوں کے اختلاف کا نام ہے یا اُس سے یہ مراد ہے کہ جس طرح مختلف آدمیوں کی آوازیں اور خط و خال ایک دوسرے سے نہیں ملتے۔ اسی طرح خیالات اور دلی کیفیتیں بھی مختلف ہوتی ہیں جن کا تصاویر پر اثر پڑتا ہے۔ سٹائل کا مطلب یہ ہرگز نہیں کہ اندھادھند کسی مشہور مصوّر کی تصاویر کی نقالی شروع کر دی جائے یا محض اپنے آپ کو دنیا بھر کے مصوّروں سے الگ ظاہر کرنے کے لئے ردی تصاویر بنائی جائیں اور اُس کو اپنا سٹائل یا اسلوب کہہ کر پکارا جائے۔ بعض مصوّر ایک چیز بنانے کی مشق کر لیتے ہیں یا ایک ہی مرتبہ کی تحقیقات کا جو نتیجہ نکلتا ہے اور اس میں جو تھوڑی بہت کامیابی ہوتی ہے اُسی کو تختۂ مشق بنا لیتے ہیں اور اُسی محدود دائرے میں رہ کر ہر وقت ایسے مضامین یا سامان کی تلاش میں رہتے ہیں جن سے اُن کی محدود قابلیت فائدہ اٹھا سکے اور بعض اوقات اسی لکیر کی فقیری پر سٹائل کا جھنڈا گاڑ لیتے ہیں۔ اِس کے برعکس ایک سرمایہ دار مصوّر جس کے پاس مشاہدے اور تحقیقات کا ایک بہت بڑا ذخیرہ ہوتا ہے ایک اچھے مضمون یا خیال کے لئے اپنے خزانے اور اپنی طاقت سے کام لیتا ہے اور جلد اُس کے مطابق مواد حاصل کر کے اُسے کماحقہٗ نباہ دیتا ہے۔

**فن میں مبالغہ۔** محقق و مورخ مبالغہ اور جھوٹ سے گریز کرتے ہیں۔ جھوٹ کی طرح مبالغہ بھی انسانی کمزوری کی دلیل ہے۔ یعنی جب انسان بیان پر اتنی قدرت نہیں رکھتا، زبان میں اتنی وسعت نہیں پاتا کہ حقیقی تصویر دنیا کے روبرو پورے زور و قوت سے پیش کر سکے تو مبالغے کو کام میں لاتا ہے۔ بیشک مصوّر کا فرض ہے کہ وہ جو کچھ دیکھے اُسے ہی بنانا یا نقل کرنا نہ جانتا ہو بلکہ یہ بھی جانتا ہو کہ اُسے کیا کچھ چھوڑ دینا چاہیئے۔ مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ حسن کو انسانی کمزوری یعنی مبالغہ کے ساتھ پیش کرے۔ شاعری کی طرح مصوّری بھی حقائق و معارف کو مجاز کے رنگ میں پیش کرتا ہے۔ اس میں مبالغہ مجازی پری کے چہرے پر بدنما غازے کا کام دیتا ہے جس سے حقیقت بین طبیعتیں نفرت کرتی ہیں۔ مصوّر کا پیغام، سچا، خوشنما، مختصر اور جامع ہونا چاہیئے۔ مصوّر دنیا کو ایک ایسا کام دینا چاہتا ہے جو ہمیشہ زندہ رہے۔

**فوٹوگرافی۔** ہندوستان میں اکثر جہلا فوٹوگرافی اور آرٹ کو ایک سمجھتے ہیں۔ فوٹوگرافی دستکاری نہیں ہے۔ فوٹوگرافر مشین اور سامان کا محتاج اور اظہارِ خیال میں پابند و مجبور ہوتا ہے۔ وہ تصویر کو تخلیق کے درجے تک پہنچانے سے قاصر رہتا ہے۔

مشرق ومغرب۔ مشرقی تخیل سے کام لینے کے دعویدار ہیں مغربی مطالعہ پر نازاں ہیں۔ مشرقی دل پیش کرتے ہیں مغربی دماغ۔ مشرقی داد طلب ہیں مغربی انعام طلب۔ مشرقی اپنی منزل مقصود کے لئے پگڈنڈیاں تلاش کرتے ہیں مغربی شوقِ تحقیقات میں دور کی منزل پسند کرتے ہیں۔ مغربی اپنے ہنرمندوں اور صناعوں کی تعریف اپنا فرض سمجھتے ہیں مشرقی تنقید کو باعثِ عزت خیال کرتے ہیں۔ مغربی اپنے کاریگروں کا روپے کی مدد سے حوصلہ بڑھاتے ہیں مشرقی ہر عمدہ چیز کو مفت حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ دنیا کے بڑے بڑے اولوالعزم استاد بغیر قوم کی توجہ اور سرپرستی کے کامیاب نہیں ہوئے۔ مرلیو جیسے نامور مصوّر کو مارکیٹ میں برتن رنگنے کی ضرورت پیش آئی۔ اور بعد کو ایک سرپرست مل جانے پر وہ بہت ترقی کر گیا۔

تصویر۔ اچھی تصاویر اور اچھے مصوّروں کا مقابلہ نہیں ہوسکتا۔ آپ یاسمین اور موتیا، گلاب اور نرگس میں سے کس کو کس پر ترجیح دیں گے۔ سب پھول ہیں۔ سب اپنی اپنی جگہ خوشبودار ہیں، خوبصورت ہیں۔ تصویر چہچہاتی ہوئی ایک بلبل ہے جو اپنے خاموش شیریں راگوں سے روح کو بیدار کرتی اور غمزدہ دلوں میں طرب پیدا کردیتی ہے۔ عوام پر تصویر اور شعر کے دیکھنے اور سننے کا وقت اور حالت کے مطابق اثر ہوتا ہے۔ مسرّت مغموم دلوں کو، غم مسرور دماغوں کو، جوش سست روؤں کو اور سستی شجاعوں کو اطمینان ولذت نہیں دے سکتے۔ آرٹ کو آرٹ کی نگاہ سے دیکھنا پڑتا ہے نہ کہ اپنی کیفیت کو مدِنظر رکھتے ہوئے۔ موسیقی اور شعر لوری دے کر سلاتے ہیں، تصویر بیدار کرتی اور ابھارتی ہے۔ بت خاموش ہوتے ہیں تصویر باتیں کرتی ہے۔

× × × × × × × ×

ایک مصوّر نے نزع کے وقت اپنی ایک نامکمل تصویر سامنے منگوائی۔ اور اُسے دیکھتے ہوئے جان دے دی شاید وہ اُس وقت سمجھتا ہو کہ آرٹ کی تکمیل کس طرح ہوسکتی ہے یا ہونی چاہئے تھی۔ سر جوشا رینلڈ کی تصویر پر کام کرتے ہوئے نظر بند ہوگئی تو اُس نے یہ کہہ کر مُوقلم ہاتھ سے رکھ دیا کہ ہر شے کا انجام اور ہر چیز کی ایک حد ہے گویا فطرت ایک حد سے زیادہ اپنے راز افشا کرنے کی اجازت نہیں دے سکتی۔

عبدالرحمٰن اعجاز

# بچّی اور چڑیا

آ جا ننھی مُنّی چڑیا    آ جا ننھی مُنّی چڑیا
ننھی مُنّی چڑیا آ جا    پیاری پیاری چڑیا آ جا
بھولی بھالی پیاری چڑیا    میری راج دلاری چڑیا
گانا گانے والی چڑیا    گیت سنانے والی چڑیا
آ جا ننھی مُنّی چڑیا    آ جا ننھی مُنّی چڑیا

---

ہاتھ پہ اپنے تجھ کو بٹھا کر    اچھّی کہانی تجھ کو سُنا کر
بے تے تجھ کو پڑھاؤں گی میں    تجھ کو گیت سناؤں گی میں
جو دیکھا ہے دکھاؤں گی میں    جو سیکھا ہے سکھاؤں گی میں
دن بھر تیرے ساتھ رہوں گی    جی میں جو ہے تجھ سے کہوں گی
تُو بھی مجھ سے باتیں کرنا    میری اُلفت کا دم بھرنا
مجھ کو سکھانا اپنی بولی    جس میں تو نے شکّر تولی
بولی نئی اِک بولیں گے ہم    راہ نئی اِک کھولیں گے ہم
میری پیاری پیاری چڑیا
دنیا ایسی بسائیں گے ہم

کوئی اپنی بات نہ سمجھے    کیسی ہے یہ گھات نہ سمجھے
آ جا ننھی مُنّی چڑیا    ننھی مُنّی چڑیا آ جا

---

کیاری ایک بنائیں گے ہم    اُس میں پھول اُگائیں گے ہم
اُس میں پیڑ لگائیں گے ہم    پھل پھر اُن کے کھائیں گے ہم
میری ننھی مُنّی چڑیا    میری پیاری پیاری چڑیا
کُٹیا اِک بنائیں گے ہم    ندّی اِک بہائیں گے ہم
جب چاہیں گے نہائیں گے ہم    چاہیں گے سو جائیں گے ہم
بھولی بھالی پیاری چڑیا    میری راج دلاری چڑیا
سب سے میل بڑھائیں گے ہم    اِک دن سب کو بلائیں گے ہم
جل پھولوں میں پلائیں گے ہم    پھل پتوں میں کھلائیں گے ہم
مِل جُل کر جب کھائیں گے ہم    مِل جُل کر سب گائیں گے ہم
میری گانے والی چڑیا    گیت سنانے والی چڑیا
میری راج دلاری چڑیا
ہنس کر سب کو ہنسائیں گے ہم

ل ب

# The Awakenig of the Soul.

# بیداریٔ روح

آج قارئینِ ہمایوں کے سامنے میں اپنی نو عمر عزیزہ کی جن سے وہ پہلے تعارف حاصل کر چکے ہیں ایک انگریزی نظم اور اُس کے ساتھ اپنا اردو ترجمہ پیش کرتا ہوں جو حال میں ہمایوں کے علاوہ انڈین ریویو میں بھی طبع ہو رہی ہے +

ایک سولہ برس کی شاعرہ کا عمر بھر اسلامی و ہندوستانی ماحول میں رہ کر ایک غیر زبان پر اتنی قدرت رکھنا حیرت انگیز ہے البتہ اس کے ساتھ باوجود اردو سے دلچسپی رکھنے کے بحیثیت ایک شاعرہ کے اپنی زبان سے اُن کا کھویا جانا بھی قابلِ افسوس ضرور ہے۔ لیکن اِس حقیقت سے انکار کرنا بعید از انصاف ہوگا کہ شاعر و نقاش کی قوتِ اظہار بعض اوقات زبان و ملک کی قیود سے آزاد ہوتی ہے اور یوں آزاد رہ کر اگر وہ زیادہ بلند و بالا ہو جائے تو کون صاحبِ ذوق ہے جو اس رفعت و آزادگی کی دل سے داد نہ دے گا۔ — اللہ کرے زورِ قلم اَور زیادہ!

بل

## I. THE CALL.

O soft is music that I send to thee
And sweet the call is of this boundless sea,
Awake, O soul, from long long sleep,
And rise from the abysmal deep;
O, break the earthly bonds that here thee bind,
And leave this little, mortal world behind.

---

I made the heaven's floating mass of blue,
And tinted it with many a tender hue;

## ندائے ربّانی

بھیجتا ہوں تجھ کو میں اِک نرم و نازک راگنی
س کہ شیریں ہے صدا اِس بحرِ نامحدود کی
باگ جاگ اے روح اپنے مدتوں کے خواب سے
ہر آغارِ الم سے بچ نکل سیلاب سے
وڑ دے ہاں توڑ دے ہستی کی اِس زنجیر کو
پھوڑ دے دنیا کو اِس دنیائے بے تنویر کو

---

پرتا سا نیل اِک میں نے بنایا آسماں
ور میں نے اُس کی رگ رگ میں بھریں رنگینیاں

I am the strom-wind's whirling might,
I am the soft moon's peaceful light;
In pleading stars I glitter from the sky,
On earth the fragrance of the flowers am I.

بادِ طوفاں خیز کی میں ہی ہوں عالم افگنی
بھولے بھالے چاند کی ہوں ہلکی ہلکی روشنی
دور تاروں میں فلک پر جھلملاتا میں ہی ہوں
اور زمیں کو بوئے گل بن کر بساتا میں ہی ہوں

---

O, I am He, who made the gentle breeze,
That stirs among the slender graceful. trees;
I made the whirling fire-balls' light,
I made the majesty of night:
I made the wondrous tear-filled clouds above,
And yet,'tis I am yearning for thy love

میں ہی ہوں جس نے بنائی ننھی مُنّی سی نسیم
جو کیا کرتی ہے چل کر جنگلوں کا دِل دو نیم
میں ہی ہوں جس نے بنایا مہرِ آتش زا کا نور
میں ہی ہوں جس نے دکھایا عظمتِ شب کا ظہور
میں ہی ہوں وہ جس نے بھر دیں آنسوؤں سے بدلیاں
میں ہی ہوں جس نے بنائے یہ زمین و آسماں
پھر بھی ہوں میں منتظر تیری مروت کے لئے
آہ میں بیتاب ہوں تیری محبّت کے لئے

---

I sent some joy, some pain, some love to thee,
So that on earth thou may'st remember me;
I stood revealed in many things;

میں نے بھیجا تجھ کو سُکھ بھی دُکھ بھی اور کچھ پیار بھی
تا زمیں پر رہ کے مجھ کو یاد کر لے تو کبھی
سینکڑوں چیزوں میں ہے پرتو فگن میرا ظہور
پھول میں میری ہی بُو کرنوں میں ہے میرا ہی نور

And now I give thee silver wings.
Arise to me, for I will give thee rest
And fold thee to my tender loving
breast.

اُٹھ مری جاں دیکھ پر چاندی کے دیتا ہوں تجھے
پیار کرنے کے لئے گودی میں لیتا ہوں تجھے
اُٹھ مری جاں تا ترے دل سے مرا مِل جائے دل
گلشنِ الفت میں پھر میرا ترا کھل جائے دل

## II. THE ANSWER.

## جوابِ انسانی

From out the dreary sea of dark,
What sound is this I hear,
What light is that whose wondrous spark,
Is drawing near, is drawing near.

دُور دُور اندر سے بحرِ تیرہ و تاریک کے
کیا ہے یہ آواز اے دِل سُن رہا ہوں مَیں جسے
نُور کیسا ہے یہ جس کی آسمانی روشنی
میری جانب آ رہی ہے آ رہی ہے آ رہی؟

---

A soft and silver melody,
Comes whipering to my ear,
The sobbing music calls to me,
What binds me here, what binds me here?

کرتی ہے اِک نرم و سیمیں راگنی سرگوشیاں
اور بُلاتے ہیں مجھے لے لے نغمے ہچکیاں
وائے قسمت آ کے اِس دنیا میں دل بھٹکا مرا
کس سے جی اٹکا ہے میرا کس سے جی اٹکا مرا!

---

A feeling sweet and infinite,
Is in the music's flow,
My dead numb heart is feeling it,
O let me go! O let me go!

سُن رہا ہوں نغمہ ہائے دلپذیر و دلستاں
ایک شیریں آسمانی جذبہ ہے جن میں نہاں
جاگ اُٹھا میرا مردہ دل بھی گانے دو مجھے
آہ جانے دو مجھے تم آہ جانے دو مجھے

O music full of life, of death!
In thee's Eternity;
A fever holds my gasping breath,
Who calls to me, Who calls to me?

بس کہ ہے اے راگ تجھ میں سرمدی تابندگی
موت ہے تجھ میں نہاں، تجھ سے عیاں ہے زندگی
کانپ اُٹھا جس سے میرے سازِ دل کا تار تار
آہ میرے واسطے کس کی ہے یہ کس کی پکار؟

---

'Tis Thou my Lord art calling me,
To rise I try in vain,
How shall I come, my love, to Thee
I'm bound by pain, I'm bound by pain.

ہاں بلاتا ہے مجھے تُو میرے ربِّ ذوالجلال
چاہتا ہوں مَیں بھی اُٹھوں لیکن اُٹھنا ہے محال
کس طرح اے جانِ جاں مَیں آؤں پہلو میں ترے
درد ہے دل میں مرے اُف درد ہے دل میں مرے

---

I saw Thy glitter in each star,
Thy beauty on the sea,
And from the sunset flaming far
Thou calledest me! Thou calledest me!

میں نے ہر تارے میں دیکھی آہ تیری روشنی
تھی سمندر پر بھی تیرے حُسن کی ضو افگنی
دُور افق پر ڈوبتے سورج کے لالہ زار سے
تُو نے اک آواز دی، آواز دی تُو نے مجھے

---

Oh in the turmoil where I bled,
My torn heart cried for Thee,
My love for Thee was never dead,
I sighed for Thee, I sighed for Thee!

جال میں جنجال میں دنیائے بے درماں کے ہائے
تجھ سے دُور اے جانِ من یہ جی مرا مجھ کو ستائے
جب سے مجھ پر چل گیا تیری محبت کا فسوں
روز و شب تیرے لئے تیرے لئے بے چین ہوں

| | |
|---|---|
| Yet, Lord, I must not see Thy light, | ہاں تمنا ہے تری میرے دلِ مجبور کو |
| Though heart with pain is sore, | کس طرح دیکھوں مگر یارب میں تیرے نور کو |
| For soiled by sin and lost in night, | قلب آلودہ ہے اور آوارۂ دنیا و دیں |
| I am not pure, I am not pure! | نفس پاکیزہ نہیں ہے، آہ! پاکیزہ نہیں |
| — | — |
| Nay I am wrong, for Thou art God, | مَیں غلط کہتا ہوں لیکن اے خدائے دوجہاں |
| The pain I did endure | دردوغم میں نے سہے تیرے لئے سب بے گماں |
| With all my love for Thee, dear Lord, | دردوغم سے جب ہُوا اِک دیدۂ نمناک مَیں |
| Hath made me pure, Hath made me pure! | ہوگیا پھر پاک مَیں اپنے گنہ سے پاک مَیں |
| — | — |
| I leave the little twinge and ache | چھوڑتا ہوں آج اِن چھوٹی سی دنیاؤں کو مَیں |
| Of little worlds behind, | کلفتوں کو اِن کی اور ان کی تمناؤں کو مَیں |
| And all the little bonds I break | چھوڑتا ہوں چھوڑتا ہوں اِس چمن کا آب و گل |
| That here me bind, that here me bind! | جس سے جی اٹکا ہے اور بھٹکا ہے جس سے میرا دل |
| — | — |
| I rise in wondrous ecstasy, | اک نشاطِ حیرت افزا اب مری رہبر بنی |
| My test on earth is done, | ہوچکی دنیائے دوں میں ختم میری جاں کنی |
| And now immortal, pure and free | غیر فانی پاک دِل آزاد ہوکر اب یہاں |
| My Love, I come! my Love I come! | تیرے پاس آتا ہوں تیرے پاس مَیں اے جانِ جاں |

MUMTAZ JAHAN.

ل ب

# خاتمہ

اب میرا وقت ہوگیا ہے ماں، مَیں جا رہا ہوں۔

جب اکیلی صبح کے زرد سے اندھیرے میں تم بستر میں اپنے ننھے کے لئے اپنی باہیں پھیلاؤ گی تو میں کہوں گا "تمہارا ننھا یہاں نہیں ہے۔" ماں میں جا رہا ہوں!

مَیں ہوا کا ایک ننھا سا جھونکا بن جاؤں گا اور تمہارے گلے مِل جاؤں گا اور میں پانی میں جب تم نہا رہی ہوگی ننھی سی لہریں بن جاؤں گا اور تمہیں رہ رہ کر چوموں گا!

طوفانی رات میں جب مینہ کی بوندیں پتوں پر ٹپ ٹپ پڑ رہی ہونگی تو تم اپنے بستر میں میری سرگوشیاں سنو گی اور میری مسکراہٹ بجلی کے ساتھ کھلی ہوئی کھڑکی میں سے تمہارے کمرے کو ایک سرے سے دوسرے سرے تک روشن کردے گی!

اگر تم رات کو دیر تک اپنے ننھے کے خیالوں میں جاگتی رہو گی تو میں دُور تاروں میں سے تمہیں یہ گیت سناؤں گا۔ "سو جا اے ماں سو جا!"

چاند کی بھٹکتی ہوئی کرنوں پر سوار ہو کر میں تمہارے بستر پر آجاؤں گا اور سونے میں تمہارے سینے پر لیٹ رہوں گا۔

میں ایک خواب بن جاؤں گا اور تمہارے پپوٹوں کے ننھے شگافوں سے میں تمہاری نیند کی گہرائیوں میں جا چھپوں گا اور جب تم یک لخت جاگ اُٹھو گی اور حیران ہو کر اِدھر اُدھر تکنے لگو گی تو میں اڑ کر ایک جھلملاتے ہوئے جگنو کی طرح دُور تاریکی میں کہیں گم ہو جاؤں گا۔

جب پوجا کے بڑے تیوہار کے دن پڑوسیوں کے بچے آکر گھر میں کھیلیں گے تو میں بانسری کا راگ بن جاؤں گا اور سارا دن تمہارے دل میں دھڑکتا رہوں گا۔

جب پیاری خالہ پوجا کے تحفے لائے گی اور پوچھے گی کہ "بہن! کہاں ہے ہمارا ننھا؟" تو ماں تم چپکے سے اُسے بتاؤ گی "وہ میری آنکھوں کی پتلیوں میں عیاں ہے وہ میرے روح و رواں میں پنہاں ہے!"

گلچیں

# ایک نقاب پوش زندگی

میرے ایک دوست ہیں جنہیں دنیا کو دھوکا دینے میں لطف آتا ہے۔ وہ نہیں چاہتے کہ اُن کی سیرت کے حقیقی جوہر سے لوگ واقف ہوں۔ وہ اپنی زندگی کو نقاب پوش بن کر گزارنا چاہتے ہیں، جس طرح ایشیائی نقلوں اور مغربی رقص کی محفلوں میں بعض دفعہ لوگ غیر معمولی طرح کا لباس پہن کر اور اپنا چہرہ چھپا کر آتے ہیں۔ اسی طرح وہ بھی دنیا کو ایک تماشا گاہ سمجھتے ہیں جہاں ہر شخص کو نقاب پہن کر رہنا چاہیئے۔ اگرچہ اُن کا دل خالص سونے کا ہے اور اُن جذبات میں محبت اور خلوص کا عنصر ہے، لیکن انہوں نے اپنے طرزِ کلام، اپنے بشرے اپنے طرزِ ملاقات کو اس طرح ڈھالا ہے کہ ہر نیا شخص اُن کو "آدم بیزار" انسانی جذبات سے معرا، اور خشک سمجھتا ہے۔ وہ اس بات کی بالکل کوشش نہیں کرتے کہ اس خیال کو دُور کریں بلکہ یہ کہنا چاہیئے کہ ہر ممکن طرح سے اس کو مستحکم کرتے ہیں۔

وہ، جیسا کہ میں نے کہا، اپنی روشنی کو تہِ دامن رکھتے ہیں۔ اور اپنے جذبات کو زیرِ عناں۔ اُن کا حساس اور فطرتاً ہمدرد دل دوسروں کی مدد کرنے، اُن کے رنج وغم میں شریک ہونے کے لئے تڑپتا ہے، لیکن کیا مجال کہ چہرے یا گفتگو سے یہ بات ظاہر ہو سکے۔ وہ دوسروں کے لئے اس طرح ایثار کرتے ہیں کہ اُن کو خواب وخیال میں بھی معلوم نہ ہو۔ اور اگر معلوم ہو جائے تو وہ چاہتے ہیں کہ اِس بات کو ہنسی میں ٹال دیں۔ صرف یہی نہیں بلکہ وہ اُن تمام انسانی جذبات اور انسانی کمزوریوں کی ہنسی اُڑاتے ہیں جن کے متعلق دنیا دار لوگ عام مجمعوں اور دوستوں کی صحبت میں لمبی لمبی تقریریں کرتے ہیں۔ اگر کوئی شخص جو اُن سے بہت اچھی طرح واقف نہیں اُن کی باتوں کو سنے تو یقیناً یہ خیال کرے کہ اُن سے زیادہ خود غرض، خود پرور اور بر خود غلط شخص آسانی سے نہیں ملے گا۔ اُن کو اس بات میں لطف آتا ہے کہ لوگوں کی اُن خود فریبیوں کی پردہ دری کریں جن میں وہ عموماً مبتلا رہتے ہیں اور اُن کا مخصوص طریقہ اِس پردہ دری کے لئے یہ ہے کہ خود کو سنجیدگی سے اُن تمام باتوں کے خلاف ظاہر کریں جن کی لوگ کم از کم زبان سے بہت قدر کرتے ہیں۔ اُن کی گفتگو مسلسل اور طویل نہیں ہوتی بلکہ اکثر دوسرے لوگوں کی گفتگو کے دوران میں وہ اپنے خشک طرز سے کوئی تیزابی جملہ کہہ دیتے ہیں جو لوگوں کے دماغی سکون کو پریشان کر دیتا ہے۔ مثلاً اگر کوئی شخص قوم یا قومی مفاد کے متعلق گفتگو کر رہا ہے اور سب لوگ اُس کے اِن بلند پایہ جذبات سے ہم آہنگ ہیں تو ہمارے دوست پر فرض ہو جاتا ہے کہ اُن کی کاٹ کی جائے۔ وہ کہیں گے:۔

"مجھے تمہارے اِس مکر سے بہت کوفت ہوتی ہے۔ قوم، قوم کا فائدہ، قربانی یہ سب الفاظ بے معنی ہیں کوئی شخص قوم کے لئے زندہ نہیں رہتا۔ ہر شخص محض اپنے فائدہ کے لئے کام کرتا ہے تکلیفیں اُٹھاتا ہے لیکن دوسروں کو دھوکا دینے یا عام آدمیوں کے طرزِ ادا سے مرعوب ہو کر وہ کہتا ہے کہ میں نے یہ سب کچھ قوم یا خدا یا مذہب کی خاطر کیا ہے۔"

"تو کیا تمہارے نزدیک انسان کوئی کام اپنے فائدہ کے علاوہ اور کسی غرض سے نہیں کرتا"

اِس سوال کا جواب دینے سے اول تو وہ انکار کریں گے۔ "میں بحث میں نہیں پڑتا" اُن کی عادت ہے کہ اپنی رائے کو نہایت درجہ خود اعتمادی کے ساتھ بیان کر دیتے ہیں اور بس۔ لیکن اگر زیادہ اصرار کیا جائے اور "صحبت ناجنس" نہ ہو تو وہ ذرا کھل کر گفتگو کر لیتے ہیں۔ اِس سوال کا جواب یہ ہوگا "انسان ہرگز کوئی کام کسی اور غرض سے نہیں کرتا۔ بعض باتیں بظاہر بے غرضی کی معلوم ہوتی ہیں لیکن اُن میں بھی دراصل اپنا ہی فائدہ پوشیدہ ہوتا ہے۔ مثلاً میں اپنے چند دوستوں کے لئے تکلیف اٹھانے کے لئے تیار ہوں، لیکن اِس لئے نہیں کہ "یہ انسانی ہمدردی" کا تقاضا ہے بلکہ اِس لئے کہ اس سے میری اپنی طبیعت مطمئن اور مسرور ہوتی ہے۔ یہ میری ایک ذاتی غرض ہے۔ جس طرح میں اپنی ذات کے لئے آرام اور آسائش چاہتا ہوں اُسی طرح اپنے اُن دوستوں کے لئے بھی یہی خواہش ہے جو مجھے واقعاً عزیز ہیں۔ لیکن "مسلمانوں" یا "ہندوستانیوں" یا اِس قسم کی جماعتوں سے مجھے کوئی تعلق یا ہمدردی نہیں"

"آخر اگر آپس میں اتفاق اور ہمدردی نہ ہو تو لوگوں کا کام کیسے چلے؟"

"میرا خیال ہے کہ اگر ہر شخص اپنے ہی فائدہ کا خیال کیا کرے اور دوسروں کے معاملات میں دخل دینا اور اُن کے لئے سر کھپانا چھوڑ دے تو دنیا کے کاروبار بہت آرام سے طے پا جائیں۔"

یہ گویا اُن کا قطعی فیصلہ ہوگا اور اس کے بعد کسی کی ہمت نہ ہوگی کہ اس معاملہ پر زیادہ تفصیل کے ساتھ رائے زنی کرے۔

اپنے دوستوں اور ملاقاتیوں کی جانب اُن کا ایک خاص رویّہ ہے۔ وہ کبھی اس بات کی کوشش نہیں کرتے کہ کسی سے ملاقات پیدا کریں۔ اگر ملاقات پیدا ہو جائے تو اُس کو بڑھانے اور دوستی میں تبدیل کرنے کی خواہش نہیں رکھتے۔ بلکہ شروع ہی میں لوگوں پر ایسا اثر ڈالتے ہیں گویا وہ ایک غرّاتے ہوئے ریچھ ہیں جس سے علیحدہ ہی رہنا بہتر ہے۔ لیکن جب کوئی اُن کی نقاب الٹ کر اُن کی روح کی پاکیزگی اور خلوص سے واقف ہو جاتا ہے اور اپنے خلوص اور صاف گوئی سے اُن کے دل میں جگہ کر لیتا ہے تو پھر اُس کے ساتھ اس قدر وفاداری کا سلوک کرتے ہیں کہ عام لوگ اس

استحکام کو سمجھ بھی نہیں سکتے۔ لیکن اس میں بھی اُن کی ایک نرالی شان ہے اور وہ یہ کہ اُن کے دوستوں پر عام طور پر یہ بات ظاہر نہیں ہوتی کہ اُن کو ذرا بھی اپنے دوستوں کا خیال ہے۔ اس معاملے میں اُن کا مسلک روشِ عام سے بالکل جدا ہے۔ عام لوگ یہ کوشش کرتے ہیں کہ خواہ دل میں کسی شخص کی جانب سے کتنی برائی کیوں نہ ہو مگر ظاہر نہ کی جائے بلکہ اُس کو یہی یقین دلائیں کہ ہم اُس کے خیر خواہ اور مدّاح ہیں۔ برخلاف اِس کے ہمارے دوست کبھی کسی کی موجودگی میں اُس کی تعریف نہیں کرتے، اُس کی جانب سے استغنا برتتے ہیں، اُس کی ہنسی اُڑاتے ہیں۔ لیکن اُس کی غیر موجودگی میں، اُس کی پیٹھ کے پیچھے، نہ صرف اُس کی خوبیوں کا اعتراف کرتے ہیں بلکہ اُس کی حمایت میں دلیرانہ اور لوگوں سے لڑنے کو آمادہ ہو جاتے ہیں۔ مَیں یہ نہیں کہتا کہ یہ رویّہ لازماً زیادہ مفید ہے۔ یا دنیا کا کام چلانے کے لئے یہ ضروری نہیں کہ ہم ایک دوسرے کو دیکھ کر جھوٹی ہنسی ہنسیں جھوٹی تعریفیں کریں، دل کی بات دل ہی میں رکھیں، لوگوں کے سامنے اظہارِ محبت کریں اور پسِ پشت اپنا مقصد نکالنے کے لئے، اُن کے خلاف افواہیں پھیلائیں۔ عوام الناس کی زندگی کا نظام اِس قسم کے اصولوں پر قائم ہے۔ لیکن اگر اس ریاکاری کی دنیا میں کوئی سچا اور بے دھڑک شخص آنکلے تو ہمیں اُس کے ساتھ نباہ کرنا چاہیے۔ یہ درست ہے کہ دنیا ایک آئینہ خانہ ہے جہاں بہت نازک نازک شیشے کے برتن اور سامان رکھے ہوئے ہیں اِس لئے ہر شخص کو محتاط رہنا پڑتا ہے کہ کہیں ٹھوکر نہ لگ جائے۔ لیکن اگر کوئی دیوانہ اس "کارگہِ شیشہ گر" میں پہنچ جائے تو اُسے بھی دنیا کے نظام کی پوشیدہ مصلحت سمجھنا چاہیے۔

اُن میں جہاں یہ خواہش ہے کہ اپنے جذبات کو چھپائیں اور خود کو بالکل بے حس اور بے پروا ظاہر کریں وہاں اُن کو اپنے خیالات اور عقائد کو برملا طور پر ظاہر کرنے میں خاص لطف آتا ہے۔ مصلحت اُن کے نزدیک یا تو بے معنی لفظ ہے اور یا ڈرپوک ہونے اور ریاکاری کے ہم معنی ہے۔ جب کسی معاملہ یا کسی شخص کی بابت کوئی قطعی رائے ہوتی ہے تو اُس کا اظہار کرنے سے نہیں چُوکتے بلکہ خاص طور پر بالالتزام ایسے لوگوں کی موجودگی میں اُس کو ظاہر کرتے ہیں جن کو اُن سے اختلافِ رائے ہو۔ اُن کو سمجھایا جاتا ہے کہ تم ایسی حرکت نہ کرو۔ نقصان اُٹھاؤ گے۔ لیکن وہ اِس کی پروا نہیں کرتے کیونکہ اُن کا عقیدہ ہے کہ اُن کا وجود گویا ایک قائم بالذات چیز ہے جس کے لئے دوسروں کی رائے کوئی اہمیت نہیں رکھتی۔ نہ تعریف اُن کے نفس کو موٹا کرتی ہے نہ مذمت اُن کے سکونِ نفس کو متزلزل کرتی ہے خصوصاً عام لوگوں کی تعریف کو وہ دراصل ایک توہین سمجھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر تمام لوگ کسی شخص کی تعریف کریں تو سمجھ لو کہ وہ یا تو بالکل احمق اور بے رنگ شخص ہے جس میں کوئی شخصیت نہیں پائی جاتی، یا

اول درجہ کا چالاک اور بدمعاش آدمی ہے، جو ہر شخص کو علیحدہ علیحدہ دھوکا دیتا ہے۔ البتہ اُن چند لوگوں کی تعریف اور رلئے کی وہ قدر کرتے ہیں۔ جو اُن کے نزدیک صاحب الرلئے ہیں۔ لیکن اس کمزوری کو بھی وہ حتی الامکان چھپاتے ہیں۔ پبلک کی جانب سے بے اعتنائی، مصلحت کی مخالفت، سچ پر اصرار اور ضد، ان تمام باتوں میں اُن کا کیرکٹر سدماں رولاں کے شہرۂ آفاق ہیرو جین کرسٹوف سے ملتا ہے۔ لیکن ان دونوں میں یہ بڑا فرق ہے کہ جین کرسٹوف عمل کا قائل تھا اور یہ اُس کے بھی منکر ہیں۔ اُس کی شخصیت نہایت متحرک اور پُرزور تھی اور وہ اپنی قوتِ جاذبہ سے انتہائی سست عناصر ساتھیوں میں اور بالکل جامد اور بے حس ماحول میں جان ڈال دیتا تھا۔ برخلاف اِس کے ہمارے یہ دوست اناطول فرانس کی طرح ایک دھیمی، اور نیم سنجیدہ اور نیم مزاحی Scepticism کے قائل ہیں۔ اُن کا خیال ہے کہ دنیا کی تگ و دو میں حصہ لینا محض اپنی قوتوں اور وقت کو ضائع کرنا ہے۔ انسان کو چاہیئے کہ "اپنی قوتوں کو مجتمع رکھے"، نہ معلوم کس لئے؟ اسی لئے وہ معمولی نقل و حرکت سے بھی احتراز کرتے ہیں۔ آرام کرسی میں یا بستر پر لیٹ کر تفریحاً کوئی کتاب پڑھنا اُن کا محبوب ترین مشغلہ ہے۔ فطرتاً عزلت پسند ہیں اور اپنا وقت گزارنے کے لئے یا تو مطالعہ کرتے ہیں۔ یا چند چنے ہوئے دوستوں سے باتیں کرتے ہیں یا کھانے میں دلچسپی کا اظہار کرتے رہتے ہیں کیونکہ اُن کے خیال میں ان ہی دو تین چیزوں میں انسان بغیر قوت خرچ کئے ہوئے وقت گزار سکتا ہے۔

جیسا کہ میں نے بیان کیا وہ چیز جسے "ولولۂ عمل" کہتے ہیں اُن میں مفقود ہے۔ یا کم از کم انہوں نے اس کو بالکل تسخیر کر لیا ہے۔ اُن کا قول ہے کہ "آدمی کو کم سے کم کام کرنا چاہیئے" یعنی صرف اس قدر جس کے بغیر کوئی چارہ ہی نہ ہو۔ باقی وقت فرصت میں اور تماشا دیکھنے میں گذارنا چاہیئے"، اُن کے نزدیک دنیا ایک تماشا گھر ہے یا ایک قسم کی برات۔ اِس سے لطف اندوز ہونے کے لئے انسان کو ایک تماشہ بین ہونا چاہیئے کیونکہ تماشے کا لطف سب سے زیادہ وہی لوگ اٹھا سکتے ہیں جو کھڑکی میں بیٹھ کر دوسرے لوگوں کو کھیلتا دیکھیں۔ خود ایک ایکٹر یا بازی گر اس تمام تقریب سے لطف اندوز نہیں ہو سکتا۔ اس عقیدہ کی بنا پر وہ اپنے دوستوں کو ہمیشہ یہ تلقین کرتے رہتے ہیں کہ تم کام، محنت، بھاگ دوڑ، کوشش لوگوں سے ملنے جلنے میں اپنا وقت ضائع نہ کرو اور اسی وجہ سے اکثر لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ وہ نہایت کام چور اور سست آدمی ہیں اور اُن سے کسی قسم کی توقع نہ رکھنی چاہیئے۔ اُن کی طبیعت میں تشکیک کا عنصر غالب ہے۔ بلکہ اُن کے فلسفۂ زندگی کو کوئی نام دیا جا سکتا ہے تو وہ تشکیک ہی ہے۔ اُن کو تمام قائم کردہ عقائد اور ادارات اور دستوروں کی ہنسی اڑانے میں لطف آتا ہے۔ ہر قسم کی مذہبی ضد اور تعصب سے اُن کو نفرت ہے اور خود اُن میں سوائے اس تعصب کے اور کوئی تعصب نہیں کہ وہ ہر قسم کے مستحکم ارادہ لوگوں کی مخالفت کریں۔ اپنے خشک، نیم سنجیدہ، نیم مستہزی انداز میں

وہ انسان کے قدیم ترین اور بزرگ ترین تخیلات اور تصورات پر نکتہ چینی کرتے ہیں۔ خدا، مذہب، قوم، عورت، اخلاق غرض کوئی چیز اُن کی بے امان پردہ دری سے محفوظ نہیں۔ اُن کی سمجھ میں یہ بات نہیں آتی کہ لوگ کس طرح ایسا ناسب باتوں کو تسلیم کر لیتے ہیں۔ وہ عقل کو قادرِ مطلق سمجھتے ہیں اور نہیں جانتے کہ اُس کی رسائی محدود ہے۔ انہیں یہ معلوم نہیں کہ انسانی خیالات کی دنیا میں ایک سرحد ایسی آجاتی ہے۔ جہاں عقلِ انسانی سر جھکا کر ٹھیر جاتی ہے۔ اور جس سے آگے محض ایمان اور وجدان کی کارفرمائی ہے۔ اُن کو زندگی کے ایسے تجربات سے سابقہ نہیں پڑا جو انسان اور انسانی عقل کی کمزوری اور بے حسی کو عریاں کر دیتے ہیں۔ اور اسی لئے وہ ابھی تک اپنے اس محبوب فریضہ پر قائم ہیں کہ انسان بجائے خود قائم بالذات اور کافی ہے اُس کو اپنے لئے کسی قسم کا سہارا نہ تلاش کرنا چاہئے کیونکہ اس سے اُن کی انفرادیت میں فرق پڑتا ہے!

اسی طرح وہ جماعتی زندگی کی پوری اہمیت اور غرض کو بھی تسلیم نہیں کرتے۔ وہ اس کے اصولوں سے متفق نہیں، کیونکہ وہ جماعت اور فرد میں ایک لازمی کشمکش اور تخالف کے قائل ہیں۔ جماعت کے مطالبات چونکہ عموماً خود اُن کی شخصیت کے رجحان سے ہم آہنگ نہیں اس لئے وہ اُن کو ناجائز اور ناروا سمجھتے ہیں۔ "میں کیوں اپنے طرزِ زندگی، اپنی طبیعت کے میلانات اور خواہشوں کو دوسروں کے اغراض کے لئے قربان کروں؟ کیوں اپنے رویہ، اپنے خیال، اپنی آزادیٔ رائے کو پبلک یا سوسائٹی کی خاطر ترک کروں جب کہ میں جانتا ہوں کہ "سوسائٹی" کے تقریباً نصف افراد بیوقوف ہیں۔ اور نصف مکار اور کمینے"! ایسے لوگوں کے لئے اُن کے دل میں کوئی رواداری یا تحمل نہیں خواہ اُن کی دنیاوی پوزیشن کتنی ہی بڑی کیوں نہ ہو۔ بلکہ وہ خاص طور پر اُن لوگوں کے ساتھ نباہ نہیں کر سکتے جو اپنے کمینہ پن یا جوڑ توڑ کی وجہ سے دنیاوی عزت حاصل کر لیتے ہیں اور پھر تمام لوگوں سے توقع کرتے ہیں کہ وہ اُن کی عزت کریں اور اُن کو عقلمند اور لائقِ تعظیم سمجھیں۔ اگر کسی بوری میں روپے بھر دیئے جائیں تو لوگ اس بوری کی پرستش کرنے لگتے ہیں لیکن اُن کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ وہ اُس حالت میں بھی ایک کم مایہ بوری ہی ہے۔ "پھر مجھ سے کیوں توقع کی جاتی ہے کہ میں باوجود اُن سے عقل اور اخلاق میں برتر ہونے کے، خود کو اُن سے کم درجہ سمجھوں اور اُن کے آگے جھکوں"!

اُن کا یہی طرزِ عمل اُن تمام لوگوں کی جانب ہے جن کو وہ نااہل سمجھتے ہیں، اور ایسے لوگوں کے ساتھ وہ رسمی اخلاق بھی برتنے کو تیار نہیں۔ لوگ اُن کو اِس وجہ سے مغرور سمجھتے ہیں لیکن انہیں اس کی پروا نہیں، بلکہ وہ اس کو اپنی تعریف سمجھتے ہیں کہ اِس قسم کے لوگ اُن سے ناخوش ہوں۔ وہ اپنے دوستوں کے لئے جو کچھ کرتے ہیں اُس کو پوشیدہ رکھتے ہیں۔ لیکن بر خود غلط لوگوں کو زک دینا اور وہ بھی علانیہ طور پر اُن کے فرائض میں شامل ہے۔ "وہ سمجھوتے" اور رواداری

